إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا

---

ربط ہے جان محمدؐ سے مری جاں کو مدام ❊ دل کو وہ جام لبالب ہے پلایا ہم نے
چھوڑ کے دامن ترا ہر دام سے ملتی ہے نجات
لاجرم در پہ ترے سر کو جھکایا ہم نے
(مسیح موعودؑ)





رسالہ

# درود شریف



ماخوذ از

احادیث رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم والہامات و ارشادات حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام وافادات حضرت خلیفہ اولؓ و حضرت خلیفۃ المسیح الثانی ایدہ اللہ بنصرہ

مرتبہ
مکرم محترم مولانا محمد اسمٰعیل صاحب مولوی فاضل و منشی فاضل پروفیسر جامعہ احمدیہ کالج قادیان

باہتمام
محمد یامین اینڈ سنز مالک احمدیہ کتبخانہ قادیان

بار اوّل — ۱۵ دسمبر ۱۹۲۸ء — قیمت ۸/

وزیر ہند پریس امرتسر میں باہتمام سردار لکھبیر سنگھ منیجر و پرنٹر چھپا

# عظمتِ رسولِ پاک صلے اللہ علیہ وسلم

محمدؐ پر ہماری جاں فدا ہے — کہ وہ کوئے صنم کا رہنما ہے
خدا کو اس سے مل کر ہم نے پایا — وہی اک راہِ دیں کا رہنما ہے
ہوا اس کے نام پر قربان سب کچھ — کہ وہ شاہنشہِ ہر دوسرا ہے
مرا ہر ذرہ ہو قربانِ احمدؐ — مرے دل کا یہی اک مدعا ہے
اسی کے عشق میں نکلے مری جاں — کہ یادِ یار میں بھی اک مزا ہے
اسی سے میرا دل پاتا ہے تسکیں — وہی آرام میری روح کا ہے
مرا دل اس نے روشن کر دیا ہے — اندھیرے گھر کا میرے وہ دیا ہے
سنو اے دشمنانِ دینِ احمدؐ — نتیجہ بد زبانی کا برا ہے
کساں کو اک نظر دیکھو خدارا — جو بوتا ہے اسی کو کاٹتا ہے
نہیں لگتے کبھی کیکر کو انگور — نہ حنظل میں کبھی خرما لگا ہے
کہیں گو تیر اور تلوار کے زخم — زباں کا ایک زخم ان سے برا ہے
خزاں آتی نہیں زخمِ زباں پر — یہ رہتا آخری دم تک ہرا ہے
ہمارے انبیاءؑ کو گالیاں دو — پھر اس کے ساتھ دعوٰی صلح کا ہے
ہماری صلح ہوگی تم سے کیونکر — تمہارے دل میں جب یہ کچھ بھرا ہے
محمدؐ کو برا کہتے ہو تم لوگ — ہماری جان و دل جس پر فدا ہے
محمدؐ جو ہمارا پیشوا ہے — محمدؐ جو کہ محبوبِ خدا ہے
بزرگوں کو ادب سے یاد کرنا — یہی اکسیر ہے اور کیمیا ہے

مجھے اس بات پر ہے فخر محمودؔ
مرا معشوق محبوبِ خدا ہے

(خلیفۃ المسیح الثانی ؓ)

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# حمد باری تعالیٰ

سُبْحَانَ اللّٰهِ - وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ - وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ - وَ اللّٰهُ
اَكْبَرُ - وَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ - وَلَا مَنْجٰى مِنَ
اللّٰهِ اِلَّا اِلَيْهِ - لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ
لَهُ الْمُلْكُ وَ لَهُ الْحَمْدُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ - يُحْيِيْ وَ يُمِيْتُ
وَ هُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ - سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ - سُبْحَانَ
اللّٰهِ الْعَظِيْمِ - اَللّٰهُ اَكْبَرُ كَبِيْرًا - وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ كَثِيْرًا - وَسُبْحَانَ
اللّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ - وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَزِيْزِ
الْحَكِيْمِ - لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ
سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ عَدَدَ خَلْقِهٖ وَ رِضٰى نَفْسِهٖ وَ زِنَةَ
عَرْشِهٖ وَ مِدَادَ كَلِمَاتِهٖ -

وحدہٗ لا شریک حیّ و قدیر — لم یزل لا یزال سمیع و بصیر
کارساز جہان و پاک و قدیم — خالق و رازق و کریم و رحیم
رہنماؤ معلم رہِ دین — ہادی و ہم علوم یقین
متصف با ہمہ صفات کمال — برتر از احتیاج آل و عیال
نیست از حکم او بدون چیزے — نہ ز چیزے است او نہ چون چیزے
ہمہ پیدا ز دستِ قدرتِ او — کثرتِ شان گواہ وحدتِ او
اے خداوند خلق و عالمیان — خلق و عالم ز قدرتت حیران
چہ مہیب است شان و شوکت تو — چہ عجیب است کار صنعت تو

در دلم جوشد ثنائے سروری     آنکه در خوبی ندارد همسری

آنکه جانش عاشقِ یارِ ازل     آنکه روحش واصلِ آن دلبری

آنکه مجذوبِ عنایاتِ حق است     همچو طفلے پروریده در بری

آنکه در بر و کرم بحرِ عظیم     آنکه در لطفِ اتم یکتا دری

آنکه در جود و سخا ابرِ بهار     آنکه در فیض و عطا یک خاوری

آن رحیم و رحمِ حق را آیتے     آن کریم و جودِ حق را مظهری

آن رخِ فرخ که یک دیدارِ او     زشت را میکند خوش منظری

آن دلِ روشن که روشن کرده است     صد درونِ تیره را چون اختری

آن مبارک پے که آمد ذاتِ او     رحمتے زان ذاتِ عالم پروری

احمدِ آخر زمان کز نورِ او     شد دلِ مردم ز خورِ تابان تری

از بنی آدم فزون تر در جمال     وز لآلی پاکتر در گوهری

بر لبش جاری ز حکمت چشمهٔ     در دلش پر از معارف کوثری

بهرِ حق داماں ز غیرش برفشاند     ثانیٔ او نیست در بحر و بری

آن چراغش داد حق کش تا ابد     نے خطر نے خم ز بادِ صرصری

پهلوانِ حضرتِ ربِّ جلیل     بر میان بسته ز شوکت خنجری

تیرِ او تیزی بهر میدان نمود     تیغِ او هر جا نموده جوهری

خواجه و هر عاجزان را بندهٔ     بادشاه و بیکسان را چاکری

آن ترحمها که خلق از وے بدید     کس ندیده در جهان از مادری

از شرابِ شوقِ جانان بیخودے     در رهش بر خاک بنهاده سری

روشنی از وے بهر قومے رسید     نورِ او رخشید بر هر کشورے

آیتِ رحمان برائے هر بصیر     حجتِ حق بهرِ هر دیده ورے

ناتواناں را برحمت دستگیر ‌ ‌ ‌ خستہ جاناں را بہ شفقت غمخورے
حسن رویش بہ ز ماہ و آفتاب ‌ ‌ ‌ خاک کویش بہ ز مشک و عنبرے
آفتاب و ماہ چہ ماند بدو ‌ ‌ ‌ در دلش از نور حق صد نیّرے
یک نظر بہتر ز عمر جاوداں ‌ ‌ ‌ گر فتد کس را براں خوش پیکرے
تافت آں روئے کزاں رو سر نتافت ‌ ‌ ‌ یافت آں دوراں کہ بگزید آں درے
ختم شد بر نفس پاکش ہر کمال ‌ ‌ ‌ لاجرم شد ختم ہر پیغمبرے
جائے او جائے کہ طیر قدس را ‌ ‌ ‌ سوزد از انوار آں بال و پرے
ہست او در روضۂ قدس و جلال ‌ ‌ ‌ و از خیال ما و حال بالا ترے
اے خدا بر وے سلام ما برساں ‌ ‌ ‌ ہم بر اخوانش ز ہر پیغمبرے
ما ہمہ پیغمبراں را چاکریم ‌ ‌ ‌ ہمچو خاکے اوفتادہ بر درے
اے خداوندم بحق انبیاء ‌ ‌ ‌ کش فرستادی بفضل او فرے
معرفت ہم دہ چو بخشیدی دلم ‌ ‌ ‌ مے بدہ زانساں کہ دادی ساغرے
اے خداوندم بنام مصطفیٰ ‌ ‌ ‌ کش شدی در ہر مقامے ناصرے
دست من گیر از رہ لطف و کرم ‌ ‌ ‌ در مہم باش یار و یاورے
تکیہ بر زور تو دارم گرچہ من ‌ ‌ ‌ ہمچو خاکم بلکہ زاں ہم کمترے

(براہین احمدیہ حصہ اول)

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی نَبِیِّکَ وَحَبِیْبِکَ سَیِّدِ الْاَنْبِیَاءِ وَ اَفْضَلِ الرُّسُلِ وَخَیْرِ الْمُرْسَلِیْنَ وَ خَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ وَ بَارِکْ وَ سَلِّمْ۔

(براہین احمدیہ ص ۲۶۶)

چوں ز من آید ثنائے سرور عالی تبار ‌ ‌ ‌ عاجز از مدحش زمین و آسمان و ہر دو دار

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ بِعَدَدِ هَمِّهٖ وَ حُزْنِهٖ لِهٰذِهِ الْاُمَّةِ وَ اَنْزِلْ عَلَيْهِ اَنْوَارَ رَحْمَتِكَ اِلَى الْاَبَدِ۔

(برکات الدعاء ص)

وہ پیشوا ہمارا۔ جس سے ہے نور سارا ۔ نام اس کا ہے محمدؐ دلبر مرا یہی ہے
سب پاک ہیں پیمبر اک دوسرے سے بہتر ۔ لیک از خدائے برتر خیر الوریٰ یہی ہے
پہلوں سے خوبتر ہے خوبی میں اک قمر ہے ۔ اس پر ہر اک نظر ہے۔ بدر الدجیٰ یہی ہے
پہلے تو رہ میں ہارے۔ پار اس نے ہیں اتارے ۔ میں جاؤں اس کے وارے۔ بس ناخدا یہی ہے
پردے جو تھے ہٹائے۔ اندر کی رہ دکھائے ۔ دل یار سے ملائے۔ وہ آشنا یہی ہے
وہ یار لامکانی۔ وہ دلبر نہانی ۔ دیکھا ہے ہم نے اس سے۔ بس رہنما یہی ہے
وہ آج شاہِ دیں ہے۔ وہ تاج مرسلیں ہے ۔ وہ طیب و امیں ہے۔ اس کی ثنا یہی ہے
حق سے جو حکم آئے۔ اس نے وہ کر دکھائے ۔ جو راز تھے بتائے۔ نعم العطا یہی ہے
آنکھ اس کی دوربیں ہے دل یار سے قریں ہے ۔ ہاتھوں میں شمع دیں ہے عین الضیا یہی ہے
جو راز دیں تھے بھارے۔ اُسنے بتائے سارے ۔ دولت کا دینے والا۔ فرمانروا یہی ہے
اس نور پر فدا ہوں۔ اسکا ہی میں ہوا ہوں ۔ وہ ہے میں چیز کیا ہوں۔ بس فیصلہ یہی ہے
وہ دلبر یگانہ۔ علموں کا ہے خزانہ ۔ باقی ہے سب فسانہ۔ سچ بے خطا یہی ہے
سب ہم نے اس سے پایا۔ شاہد ہے تو خدایا ۔ وہ جس نے حق دکھایا۔ وہ مہ لقا یہی ہے
ہم تھے دلوں کے اندھے سو سو دلوں پہ پھندے ۔ پھر کھولے جسنے جندے۔ وہ مجتبیٰ یہی ہے

(قادیان کے آریہ اور ہم)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ بَارِكْ وَ سَلِّمْ (کشتی نوح ص)

عجب نوریست در جانِ محمدؐ — عجب لعلے است در کانِ محمدؐ
ز ظلمتها دلے آنگہ شود صاف — کہ گردد از محبانِ محمدؐ
عجب دارم دلِ آں ناکساں را — کہ رو تابند از خوانِ محمدؐ
ندانم ہیچ نفسے در دو عالم — کہ دارد شوکت و شانِ محمدؐ
خدا زاں سینہ بیزارست صد بار — کہ ہست از کینہ دارانِ محمدؐ
خدا خود سوزد آں کرمِ دنی را — کہ باشد از عدوانِ محمدؐ
اگر خواہی نجات از مستیٔ نفس — بیا در ذیلِ مستانِ محمدؐ
اگر خواہی کہ حق گوید ثنایت — بشو از دل ثنا خوانِ محمدؐ
اگر خواہی دلیلے عاشقش باش — محمدؐ ہست برہانِ محمدؐ
سرے دارم فدائے خاکِ احمدؐ — دلم ہر وقت قربانِ محمدؐ
بہ گیسوئے رسول اللہ کہ ہستم — نثارِ روئے تابانِ محمدؐ
دریں رہ گر کشندم ور بسوزند — نتابم رو ز ایوانِ محمدؐ
بکارِ دیں نترسم از جہانے — کہ دارم رنگِ ایمانِ محمدؐ
بسے سہل است از دنیا بریدن — بیادِ حسن و احسانِ محمدؐ
فدا شد در رہش ہر ذرۂ من — کہ دیدم حسنِ پنہانِ محمدؐ
دگر استاد را نامے ندانم — کہ خواندم در دبستانِ محمدؐ
بہ دیگر دلبرے کارے ندارم — کہ ہستم کشتۂ آنِ محمدؐ
مرا آں گوشۂ چشمے بباید — نخواہم جز گلستانِ محمدؐ
دلِ زارم بہ پہلویم مجوئید — کہ بستیمش بہ دامانِ محمدؐ
من آں خوش مرغ از مرغانِ قدسم — کہ دارد جا بہ بستانِ محمدؐ
تو جانِ ما منور کردی از عشق — فدایت جانم اے جانِ محمدؐ

دریغا گر دہم صد جاں درین رہ — نباشد نیز شایانِ محمد
چہ ہیبت ہا بداوند این جوانا — کہ ناید کس بہ میدانِ محمد
الا اے دشمنِ نادان و بے راہ — بترس از تیغِ برّانِ محمد
رہ مولا کہ گم کردند مردم — بجو در آل و اعوانِ[1] محمد
الا اے منکر از شانِ محمد — ہم از نورِ نمایانِ محمد
کرامت گرچہ بے نام و نشاں است — بیا بنگر ز غلمانِ محمد

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى نَبِيِّكَ وَحَبِيْبِكَ مُحَمَّدٍ خَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ وَخَيْرِ الْمُرْسَلِيْنَ وَآلِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ وَاَصْحَابِهٖ عَمَائِدِ الْمِلَّةِ وَالدِّيْنِ وَعَلٰى جَمِيْعِ عِبَادِكَ الصَّالِحِيْنَ اٰمِيْن ۔ (سر الخلافہ)

آں شہِ عالم کہ نامش مصطفیٰ — سیدِ عشاق حق شمس الضحیٰ
آنکہ ہر نورے طفیلِ نورِ اوست — آنکہ منظورِ خدا منظورِ اوست
آنکہ بہرِ زندگی آبِ رواں[2] — در معارف ہمچو بحرِ بیکراں
آنکہ بر صدق و کمالش در جہاں — صد دلیل و حجتِ روشن عیاں
آنکہ انوارِ خدا بر روئے او — مظہرِ کارِ خدائی کوئے او
آنکہ جملہ انبیاء و راستاں — خادمانش ہمچو خاکِ آستاں
آنکہ مہرش مے رساند تا سما — میکند چوں ماہِ تاباں در صفا
صد ہزار فرعونیاں را ہر زماں — چوں یدِ بیضائے موسیٰ صد نشاں
شانِ عشق آں مہ دل را کشد — کش نہ بیند کس بصد سالہ جہاں

۱؎ اعوان ـ مددگاراں ـ ۲؎ آبِ رواں ـ یعنی آبِ حیات ـ

اتباعش دل فروزد جاں دہد — جلوہ از طاقتِ یزداں دہد
اتباعش سینہ سینائی کند — با خبر از یار پنہانی کند
تابعش چوں انبیاء گردد ز نور — نوریش افتد برہمہ نزدیک و دور
شیرِ حق ہم ہیبت از ربِ جلیل — دشمناں پیشش چو روباہ ذلیل
مصطفیٰ آئینۂ روئے خدا است — منعکس در وے ہماں خوئے خدا است
گر ندید استی خدا او را ببیں — من رآنی قد رای الحق[1] ایں یقیں
مصطفیٰ مہرِ درخشانِ خدا است — بر عدوش لعنتِ ارض و سما است
ایں نشانِ لعنت آمد کایں خفاں — ماندہ اندر ظلمتے چوں شپراں
تا بہ نورِ احمدؐ آید چارہ گر — کس نگردد ز تاریکی بدر
از طفیلِ اوست نورِ ہر نبیؐ — نامِ ہر مرسل بنامِ او جلی

(براہین احمدیہ)

عَلَيْهِ صَلَوٰتُ اللّٰهِ وَ مَلٰٓئِكَتِهٖ وَ اَنْبِيَآئِهٖ وَ جَمِيْعِ عِبَادِهِ الصَّالِحِيْنَ۔ (اعجاز المسیح ص [illegible])

# درود شریف اور قرآن کریم

اِنَّ اللّٰهَ وَ مَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ۔ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَ سَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا۔ (الاحزاب ع ۷)

ترجمہ۔ اللہ تعالیٰ اور اسکے فرشتے اس نبیؐ پر درود بھیجتے ہیں (پس) اے مومنو! تم (بھی) اس پر درود بھیجا کرو۔ اور بہت خوبی سے

[1] جس نے مجھے دیکھا۔ اس نے حق (تعالیٰ) کو دیکھ لیا۔ الحدیث

(اس پر) سلام بھیجا کرو۔

# درود شریف و الہامات حضرت مسیح موعودؑ

(۱) صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ سَیِّدِ وُلْدِ اٰدَمَ وَ خَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ + (ترجمہ) "درود بھیج محمدؐ اور آلِ محمدؐ پر جو سردار ہے آدم کے بیٹوں کا۔ اور خاتم الانبیاء ہے۔"

**تفسیر الہام مذکورہ از حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام**

"یہ اس بات کی طرف اشارہ ہے۔ کہ یہ سب مراتب اور تفضیلات اور عنایات اسی کی طفیل سے ہیں۔ اور اسی سے محبت کرنے کا صلہ ہے۔ سبحان اللہ! اس سرور کائنات کے حضرت احدیت میں کیا ہی اعلیٰ مراتب ہیں اور کس قسم کا قرب ہے۔ کہ اس کا محب خدا کا محبوب بن جاتا ہے۔ اور اس کا خادم ایک دنیا کا مخدوم بنایا جاتا ہے۔ ؎

ہیچ محبوبے نہ ماند ہمچو یارِ دلبرم | مہر و مہ را نیست قدرے در دیارِ دلبرم
آں کجا روئے کہ دارد ہمچو رویش آب و تاب | واں کجا باغے کہ مے دارد بہارِ دلبرم

**برکات درود شریف**

اس مقام پر مجھ کو یاد آیا کہ ایک رات اس عاجز نے اس کثرت سے درود شریف پڑھا کہ دل و جان اس سے معطر ہو گیا۔ اسی رات خواب میں دیکھا کہ آب زلال کی شکل پر نور کی مشکیں اس عاجز کے مکان

ہیں لئے آتے ہیں۔ اور ایک نے ان میں سے کہا۔ کہ یہ وہی برکات ہیں۔ جو تو نے محمدؐ کی طرف بھیجے تھے صلی اللہ علیہ و آلہ و سلّم۔

**برکات محبت آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم**

اور ایسا ہی عجیب ایک اور قصہ یاد آیا ہے کہ ایک مرتبہ الہام ہوا جس کے معنے یہ تھے کہ ملا اعلیٰ کے لوگ خصومت میں ہیں۔ یعنی ارادۂ الٰہی احیاء دین کیلئے جوش میں ہے۔ لیکن ہنوز ملا اعلیٰ پر شخص محیی کی تعین ظاہر نہیں ہوئی۔ اس لئے وہ اختلاف میں ہے۔ اسی اثنا میں خواب میں دیکھا کہ لوگ ایک محی کو تلاش کرتے پھرتے ہیں۔ اور ایک شخص اس عاجز کے سامنے آیا۔ اور اشارہ سے اس نے کہا۔ هٰذَا رَجُلٌ يُحِبُّ رَسُوْلَ اللّٰهِ یعنی یہ وہ آدمی ہے۔ جو رسول اللہ سے محبت رکھتا ہے۔ اور اس قول سے یہ مطلب تھا کہ شرط اعظم اس عہدہ کی محبت رسول ہے۔ سو وہ اس شخص میں متحقق ہے۔

**آل رسول پر درود**

اور ایسا ہی الہام متذکرہ بالا میں جو آل رسول پر درود بھیجنے کا حکم ہے سو اس میں بھی یہی سر ہے۔ کہ افاضۂ انوار الٰہی میں محبت اہل بیت کو بھی نہایت عظیم دخل ہے۔ اور جو شخص حضرت احدیت کے مقربین میں داخل ہوتا ہے۔ وہ انہیں طیبین طاہرین کی وراثت پاتا ہے۔ اور تمام علوم و معارف میں ان کا وارث ٹھیرتا ہے۔

درود شریف قرآن کریم کے خزائن علوم کی کلید ہے اس جگہ ایک

نہایت روشن کشف ہو آیا۔ اور وہ یہ ہے۔ کہ ایک مرتبہ نماز مغرب کے بعد عین بیداری میں ایک تھوڑی سی غیبت حس سے جو خفیف سے نشاء سے مشابہ تھی ایک عجیب عالم ظاہر ہوا۔ کہ پہلے یک دفعہ چند آدمیوں کے جلد جلد آنے کی آواز آئی جیسے بسرعت چلنے کی حالت میں پاؤں کی جوتی اور موزہ کی آواز آتی ہے۔ پھر اسی وقت پانچ آدمی نہایت وجیہ اور مقبول اور خوبصورت سامنے آ گئے۔ جناب پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و سلم و حضرت علیؓ و حسنینؓ و فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہم اجمعین۔ اور ایک نے ان میں سے اور ایسا یاد پڑتا ہے۔ کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے نہایت محبت اور شفقت سے مادر مہربان کی طرح اس عاجز کا سر اپنی ران پر رکھ لیا پھر بعد اس کے ایک کتاب مجھ کو دی گئی۔ جس کی نسبت یہ بتلایا گیا۔ کہ یہ تفسیر قرآن ہے۔ جس کو علیؓ نے تالیف کیا ہے۔ اور اب علیؓ وہ تفسیر تجھ کو دیتا ہے۔ فالحمد للہ علے ذالک (براہین احمدیہ حصہ چہارم صفحہ ۵۰۳)۔

(۳) سلامٌ علیک یا ابراہیم۔ انک الیوم لدینا مکین امین۔ ذو عقل متین۔ حِبّ اللہ۔ خلیل اللہ۔ اسد اللہ۔ و صلّ علے محمد۔ (ترجمہ) تیرے پر سلام ہے اے ابراہیم! تو آج ہمارے نزدیک صاحب مرتبہ اور امانتدار اور قوی العقل ہے۔ اور دوست خدا ہے۔ خلیل اللہ ہے۔ اسد اللہ ہے۔ اور

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر درود بھیج۔

**تفسیر**: یعنی یہ اسی نبی کریم کی متابعت کا نتیجہ ہے۔
(براہین احمدیہ صفحہ ۵۵۵)

(۳) کُلُّ بَرَکَۃٍ مِّنْ مُّحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ۔ فَتَبَارَکَ مَنْ عَلَّمَ وَ تَعَلَّمَ۔ (براہین صفحہ ۲۳۹) **ترجمہ**
ہر ایک برکت محمد صلی اللہ علیہ وسلم (آپ پر اللہ تعالیٰ خاص رحمتیں نازل کرے۔ اور آپ پر سلام بھیجے) سے حاصل ہوتی ہے۔ پس بہت ہی برکتوں والا اور پاک ہے۔ جس نے پڑھایا اور جس نے پڑھا۔

(۴) وَأْمُرْ بِالْمَعْرُوْفِ وَ انْہَ عَنِ الْمُنْکَرِ وَ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ۔ اَلصَّلٰوۃُ ھُوَ الْمُرَبِّیْ۔ اِنِّیْ رَافِعُکَ اِلَیَّ وَ اَلْقَیْتُ عَلَیْکَ مَحَبَّۃً مِّنِّیْ۔
(براہین صفحہ ۲۴۲) **ترجمہ**۔ نیک باتوں کی طرف راہنمائی کر۔ اور برائی سے روک۔ اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور آپکی آل پر درود بھیج۔

درود ہی تربیت کرنے کے ترقی اور کمال بخشنے والا ہے۔ میں تجھے بلند کرونگا۔ میں اپنی طرف سے تجھے محبت کا خلعت پہناؤنگا۔ یعنی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجنے سے انسان عیسیٰ بلکہ موسیٰ کا مقام پا سکتا ہے۔ جس کا ثبوت میں تیرے وجود کو بناؤں گا۔

# درود شریف اور شرائط بیعت

(شرط) سوئم یہ کہ بلا ناغہ پنجوقت نماز موافق حکم خدا اور رسول کے ادا کرتا رہے گا۔ اور حتی الوسع نماز تہجد کے پڑھنے - اور اپنے نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجنے اور ہر روز اپنے گناہوں کی معافی مانگنے اور استغفار کرنے میں مداومت اختیار کرے گا۔ اور دلی محبت سے اللہ تعالیٰ کے احسانوں کو یاد کر کے اس کی حمد اور تعریف کو ہر روزہ اپنا ورد بنائیگا۔

# درود شریف کے برکات

(از حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسّلام)

"ایک مرتبہ ایسا اتفاق ہوا۔ کہ درود شریف کے پڑھنے میں یعنی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجنے میں ایک زمانہ تک مجھے بہت استغراق رہا۔ کیونکہ میرا یقین تھا۔ کہ خدا تعالیٰ کی راہیں نہایت دقیق راہیں ہیں - وہ بجز وسیلہ نبی کریم کے مل نہیں سکتیں جیسا کہ خدا بھی فرماتا ہے - وَابْتَغُوا اِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَ (ترجمہ اس کی طرف وسیلہ طلب کرو) تب ایک مدت کے بعد کشفی حالت میں میں نے دیکھا کہ دو سقے یعنی ماشکی آئے - اور ایک اندرونی راستے سے اور ایک بیرونی راہ سے میرے گھر میں

داخل ہوئے ہیں۔ اور ان کے کاندھوں پر نور کی مشکیں ہیں اور کہتے ہیں۔ ھٰذَا بِمَا صَلَّیْتَ عَلٰی مُحَمَّدٍ (حقیقۃ الوحی صفحہ ۱۲۸ حاشیہ) (ترجمہ الفاظ الہام یہ اس کی وجہ سے ہے۔ جو تم نے محمدؐ پر درود بھیجا ہے“)

# درود شریف حصول استقامت اور استجابت دعا کا ذریعہ ہے

از حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام

”درود شریف جو حصول استقامت کا ایک زبردست ذریعہ ہے۔ بکثرت پڑھو۔ مگر نہ رسم اور عادت کے طور پر۔ بلکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے حسن اور احسان کو مدنظر رکھ کر اور آپکے مدارج اور مراتب کی ترقی کے لئے۔ اور آپ کی کامیابیوں کے واسطے اس کا نتیجہ یہ ہوگا۔ کہ قبولیت دعا کا شیریں اور لذیذ پھل تم کو ملے گا“

(از تقریر ۱۰ر جون ۱۸۹۹ء منقول از رسالہ عقائد احمدیہ میر بشارت احمد صاحب حیدر آبادی)

پس حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی سب سے بڑی دعا نمازوں میں درود شریف

ہر کسے اندر نماز خود دعائے میکند من دعا ئے ... بوستانم ... باغ بہار

# درود شریف کے التزام کی تاکید

۱۔ "غرض نماز کو مغز دار بنانا چاہیئے۔ جو دعا اور تسبیح تہلیل (یعنی کلمہ طیّبہ وکلمہ توحید پڑھنا۔ خاکسار مرتب) سے بھری ہوئی ہو۔ اور دعا اور استغفار اور درود شریف کا التزام رکھنا چاہیئے۔ اور ہمیشہ خدا تعالیٰ سے نیک کاموں اور نیک خیالوں اور نیک ارادوں کی توفیق مانگنی چاہیئے۔ کہ بجز اس کی توفیق کے کچھ نہیں ہو سکتا۔" (ماخوذ از مکتوب بنام حضرت میر ناصر نواب صاحب رضی اللہ عنہ۔ منقول از البدر جلد دوم ۳۰)

۲۔ "ہر ایک مرضی الٰہی پر صبر کرنا اور اپنے مولیٰ سے کامل تعلق رکھنا اور گاڑھا پیوند کرنا چاہیئے۔ اور مخالفین کی کوئی پرواہ نہ کرنی چاہیئے۔ متوکّل علی اللہ رہنا چاہیئے۔ درود۔ استغفار۔ تلاوت قرآن مجید میں لگے رہنا بہتر ہے۔ خدا تعالیٰ وہ دن لاتا ہے۔ کہ مخالف رو سیاہ اور موافق مسرور ہو نگے" (ماخوذ از مکتوب بنام چوہدری اللہ داد صاحب رضی اللہ عنہ)

۳۔ ایک شخص نے بیعت کر چکنے کے بعد حضرت مسیح موعود علیہ الصّلوٰۃ والسلام کی خدمت میں عرض کیا کہ حضور مجھے کوئی وظیفہ بتائیں۔ اس پر حضور نے فرمایا

کہ وہ نمازوں کو سنوار کر پڑھو۔ کیونکہ ساری مشکلات کی یہی کنجی ہے۔ اور اس میں ساری لذّات اور خزانے بھرے ہوئے ہیں۔ صدق دل سے روزے رکھو۔ صدقہ و خیرات کرو۔ درود و استغفار پڑھا کرو۔"
(الحکم ۲۸ر فروری ۱۹۰۳ء)

# استخارہ اور درود شریف

از حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام

(۱) "میں ایک آسان صورت رفع شک کی بتلاتا ہوں جس سے ایک طالب صادق انشاء اللہ مطمئن ہو سکتا ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ اوّل توبہ نصوح کر کے رات کے وقت دو رکعت نماز پڑھیں۔ جس کی پہلی رکعت میں سورۂ یٰسین اور دوسری رکعت میں اکیس مرتبہ سورۂ اخلاص (یعنی سورۂ قل ھو اللّٰہ احد۔ خاکسار مرتب) ہو۔ اور پھر بعد اس کے تین سو مرتبہ درود شریف اور تین سو مرتبہ استغفار پڑھ کر خدا تعالیٰ سے یہ دعا کریں کہ اے قادر کریم! تو پوشیدہ حالات کو جانتا ہے اور ہم نہیں جانتے۔ اور مقبول اور مردود اور مفتری اور صادق تیری نظر سے پوشیدہ نہیں رہ سکتا۔ پس ہم عاجزی سے تیری جناب میں التجا کرتے

ہیں۔ کہ اس شخص کا تیرے نزدیک جو مسیح موعود اور مہدی اور مجدد الوقت ہونے کا دعویٰ کرتا ہے۔ کیا حال ہے ...... سو تو اگر خدا تعالیٰ سے کوئی خبر دریافت کرنا چاہے تو اپنے سینہ کو بکلی صفائی انفس کرکے اور دونوں پہلوؤں بغض اور محبت سے الگ ہو کر اس سے ہدایت کی روشنی مانگ۔ کہ وہ ضرور اپنے وعدہ کے موافق اپنی طرف سے ہدایت کی روشنی نازل کرے گا۔ جس پر نفسانی اوہام کا کوئی دخان نہیں ہوگا ؛ (نشان آسمانی طبع اول ص۴۲)

قُوْمُوْا فِی آخِرِ اللَّیَالِیْ وَ تَوَضَّئُوْا ثُمَّ صَلُّوْا رَکَعَاتٍ۔ وَ ابْکُوْا وَ تَضَرَّعُوْا وَ صَلُّوْا عَلَی النَّبِیِّ الْکَرِیْمِ۔ وَ سَلِّمُوْا ثُمَّ اسْتَغْفِرُوْا لِاَنْفُسِکُمْ وَ اسْتَخْبِرُوْا۔ وَ دَاوِمُوْا عَلٰی ھٰذَا اَرْبَعِیْنَ یَوْمًا وَلَا تَسْئَمُوْا۔ فَتُفَتَّحُوْنَ مِنَ اللّٰہِ اَمْرًا لِقُوْمُکُمْ اِلَی الْحَقِّ وَ تَنْجُوْنَ مِنَ الشُّبُھَاتِ کَمَا یُنْجِی الصَّالِحُوْنَ ؛ (آئینہ کمالات ص۴۰۶) **ترجمہ**۔ تم پچھلی رات کو اٹھ کر وضو کرکے گریہ و زاری اور عجز و تضرع کے ساتھ چند رکعت نماز پڑھو اور آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم پر درود بھیجو۔ اور اپنے حق میں استغفار کرو۔ پھر خدا تعالےٰ سے حقیقت حال دریافت کرو اور چالیس روز تک برابر روزانہ ایسا ہی کرو۔ اور تھکو نہیں

[illegible]

اللہ تعالیٰ کی طرف سے تم پر ضرور وہ امر کھول دیا جائیگا۔ جو تمہیں حق کی طرف لے جائیگا۔ جس طرح صالحین کو شبہات سے نجات دی جاتی ہے۔ اسی طرح تمہیں تمام شبہات سے نجات حاصل ہو جائے گی "

آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم کے احسانات کو یاد کر کے آپ پر درود بھیجنے کا ارشاد۔

(۱) " صَلُّوْا عَلٰی هٰذَا النَّبِیِّ الْمُحْسِنِ الَّذِیْ هُوَ مَظْهَرُ صِفَاتِ الرَّحْمٰنِ الْمَنَّانِ وَ هَلْ جَزَاءُ الْاِحْسَانِ اِلَّا الْاِحْسَانُ وَ الْقَلْبُ الَّذِیْ لَا یَدْرِیْ اِحْسَانَهٗ فَلَا اِیْمَانَ لَهٗ اَوْ یُضِیْعُ اِیْمَانَهٗ۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی هٰذَا الرَّسُوْلِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الَّذِیْ سَقَی الْاٰخَرِیْنَ کَمَا سَقَی الْاَوَّلِیْنَ وَ صَبَغَهُمْ بِصِبْغِ نَفْسِهٖ وَ اَدْخَلَهُمْ فِی الْمُطَهَّرِیْنَ " (اعجاز المسیح ص۳)۔

ترجمہ۔ تم اس محسن نبیؐ پر جو اللہ تعالیٰ رحمٰن و منان کی تمام صفات کا مظہر ہے درود بھیجو۔ کیونکہ احسان کا بدلہ احسان ہی ہے۔ اور جس دل کو آپ کے احسانات کا احساس نہیں۔ اس میں یا تو قطعاً ایمان ہی نہیں۔ اور یا پھر وہ اپنے ایمان کو تباہ کرنے کے درپے ہے۔ اے اللہ۔ اس امی نبیؐ اور رسولؐ پر جس نے آخرین کو بھی پانی سے

وَ شَجَّعَ قُلُوْبًا مَّذْعُوْرَةً وَّ قَوّٰى هِمَمًا مَّجْهُوْدَةً
وَّ اَبْدَعَ اَنْوَارًا مَّفْقُوْدَةً وَ جَآءَ بِاَبْهَى
الدُّرَرِ وَالْيَوَاقِيْتِ وَالْمَرْجَانِ وَاَصَّلَ الْاُصُوْلَ
وَاَدَّبَ الْعُقُوْلَ وَنَجّٰى كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ مِنْ
سَلَاسِلِ الْكُفْرِ وَالضَّلَالَةِ وَالطُّغْيَانِ وَ سَقَى
الْمُؤْمِنِيْنَ السَّائِلِيْنَ الرَّاغِبِيْنَ فِيْ خَيْرِهٖ كَاْسَ
الْيَقِيْنِ وَالسَّكِيْنَةِ وَالْاِطْمِئْنَانِ وَعَصَمَهُمْ مِنْ
طُرُقِ الشَّرِّ وَالْفَسَادِ وَالْخُسْرَانِ - وَ هَدَاهُمْ
اِلٰى جَمِيْعِ سُبُلِ الْخَيْرِ وَالسَّعَادَةِ وَالْاِحْسَانِ"
(آئینہ کمالات اسلام ص) ترجمہ۔ اے لوگو! اس رسول
پر درود اور سلام بھیجو جس کے قدم پر تمام لوگوں
کو جمع کیا گیا اور وہ اپنے خداوند رحیم و منّان
کی طرف کھنچے چلے آئے۔ جس نے بہت سی مخلوق
کو مہلک اور پُرمشقت پُر جنگلوں سے نکال کر امن
و امان کے سبزہ زاروں اور باغوں میں پہنچایا۔
اور خوفزدہ دلوں کو دلیری اور بہادری بخشی اور
تھک چور ہو چکی ہوئی ماندہ ہمتوں کو قوّی کیا اور
مفقود ہو چکے ہوئے انوار کو موجود کر دیا۔ اور حقائق
و معارف کے نہایت درخشاں اور خوبصورت موتی اور
یاقوت اور مرجان لایا۔ اور اصول قائم کئے و
عقول کو آداب سے مزین کیا اور لوگوں کو کفر

اور گمراہی اور سرکشی کی زنجیروں سے بکثرت چھوڑایا۔ اور مومنوں اور مسلموں کو جو آپ کی خیر و برکات کے طالب تھے۔ یقین اور جمعیت اور اطمینان کا پیالہ پلایا۔ اور انہیں شر اور فساد اور خسارہ کی راہوں سے بچایا۔ اور خیر اور سعادت اور نیکو کاری کی تمام راہوں کی طرف ان کی رہنمائی کی "

(۴) وہ جو عرب کے بیابانی ملک میں ایک عجیب ماجرا گذرا کہ لاکھوں مردے تھوڑے دنوں میں زندہ ہوگئے اور پشتوں کے بگڑے ہوئے الٰہی رنگ پکڑ گئے اور آنکھوں کے اندھے بینا ہوئے۔ اور گونگوں کی زبان پر الٰہی معارف جاری ہوئے۔ اور دنیا میں یک دفعہ آنکھ نے دیکھا۔ اور نہ کسی کان نے سنا کچھ جانتے ہو کہ وہ کیا تھا؟ وہ ایک فانی فی اللہ کی اندھیری راتوں کی دعائیں ہی تھیں۔ جنہوں نے دنیا میں شور مچا دیا۔ اور وہ عجائب باتیں دکھلائیں۔ کہ جو اس امی بیکس سے محالات کی طرح نظر آتی تھیں۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَ سَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ بِعَدَدِ هَمِّهٖ وَ غَمِّهٖ وَ حُزْنِهٖ لِهٰذِهِ الْاُمَّةِ وَ اَنْزِلْ عَلَيْهِ اَنْوَارَ رَحْمَتِكَ اِلَى الْاَبَدِ۔"

(برکات الدعاء صفحہ ۱۰) ترجمہ۔ اے اللہ! آپ پر اور آپ کی آل اور آپ کے اصحاب پر اس قدر درود

اور سلام اور برکات بھیج جس قدر آپ نے اس امت کی خاطر فکر و اندوہ اور غم و حزن اپنے اوپر لیا۔ اور آپ پر ہمیشہ اور علی الدوام اپنی رحمت کے انوار نازل کر۔

(۵) "ہزاروں درود اور سلام اور رحمتیں اور برکتیں اس پاک نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوں۔ جس کے ذریعے سے ہم نے وہ زندہ خدا پایا جو آپ کلام کر کے اپنی ہستی کا آپ ہمیں نشان دیتا ہے اور فوق العادت نشان دکھلا کر اپنی قدیم اور کامل طاقتوں اور قوتوں کا ہم کو چمکنے والا چہرہ دکھاتا ہے۔ سو ہم نے ایسے رسول کو پایا جس نے خدا کو ہمیں دکھلایا۔ اور ایسے خدا کو پایا جس نے اپنی کامل طاقت سے ہر ایک چیز کو بنایا" (نسیم دعوت صلہ)

## درود شریف کا ورد

درود شریف وہی بہتر ہے کہ جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے نکلا ہے اور وہ یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی

آلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ - اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔ یہ خیال کر لینا چاہئیے کہ جو پرہیزگاروں کا سردار اور نبیوں کا سپہ سالار ہے ۔ اس کے منہ سے جو لفظ نکلے ہیں وہی اس عاجز کا درود ہے ۔ اور کسی تعداد کی پابندی ضرور نہیں ۔ اخلاص اور محبت اور حضور اور تضرع سے پڑھنا چاہئیے ۔ اور اس وقت تک ضرور پڑھتے رہیں کہ جب تک ایک حالت رقت اور بیخودی اور تاثر کی پیدا ہو جائے ۔ اور سینہ میں انشراح اور ذوق پایا جائے ۔ " دکسی تعداد کی شرط نہیں ۔ اسقدر پڑھا جائے ۔ کہ کیفیت صلوۃ سے دل مملو ہو جائے اور ایک انشراح اور لذت اور حیات قلب پیدا ہو جائے اور در گرم کسی وقت کم پیدا ہو تب بھی بیدل نہیں ہونا چاہئیے ۔ اور کسی دوسرے وقت کا منتظر رہنا چاہئیے ۔ اور انسان کو وقت صفا ہمیشہ میسر نہیں آ سکتا ۔ سو جس قدر میسر آ جاوے اس کو کبریت احمر سمجھے اور اس میں دل و جان سے مصروفیت اختیار کرے " (مکتوبات احمدیہ جلد اول صفحہ ۱۸، ۲۴)

## " درود شریف کے پڑھنے کا طریق اور اسکے برکات

جو الفاظ ایک پیغمبر گذار کے منہ سے نکلتے ہیں ان میں ضرور کوئی برکت ہوتی ہے

آپ درود شریف کے پڑھنے میں بہت ہی متوجہ رہیں اور جیسا کہ کوئی اپنے پیارے کیلئے فی الحقیقت برکت چاہتا ہے۔ ایسے ہی ذوق اور اخلاص سے حضرت نبی کریم (صلے اللہ علیہ وسلم) کے لئے برکت چاہیں اور بہت ہی تضرّع سے چاہیں اور اس تضرّع اور دعا میں کچھ بناوٹ نہ ہو۔ بلکہ چاہئے۔ کہ حضرت نبی کریم (صلے اللہ علیہ وسلم) سے سچی دوستی اور محبت ہو۔ اور فی الحقیقت روح کی سچائی سے وہ برکتیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے مانگی جاویں۔ کہ جو درود شریف میں مذکور ہیں۔ اگرچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی دوسرے کی دعا کی حاجت نہیں۔ لیکن اس میں ایک نہایت عمیق بھید ہے۔ جو شخص ذاتی محبت سے کسی کے لئے رحمت اور برکت چاہتا ہے۔ وہ بباعث علاقہ ذاتی محبت کے اس شخص کے وجود کا ایک جزو ہو جاتا ہے۔ پس جو فیضان شخص مدعو (لہٗ) پر ہوتا ہے۔ وہی فیضان اس پر ہو جاتا ہے۔ اور چونکہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم پر فیضان حضرت . . کے بے انتہا ہیں۔ اس لئے درود شریف بھیجنے والوں کو کہ جو ذاتی محبت سے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے لئے برکت چاہتے

ہیں ہے انتہاء برکتوں سے بقدر اپنے جوش کے حصہ ملتا ہے۔ مگر بغیر روحانی جوش اور ذاتی محبت کے یہ فیضان بہت ہی کم ظاہر ہوتا ہے اور ذاتی محبت کی یہ نشانی ہے کہ انسان کبھی نہ تھکے اور نہ کبھی ملول ہو اور نہ اغراض نفسانی کا دخل ہو اور محض اسی غرض کے لئے پڑھے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم پر خداوند کریم کے برکات ظاہر ہوں۔" (مکتوبات احمدیہ جلد اول ص ۲۴)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى عَبْدِكَ الْمَسِيْحِ الْمَوْعُوْدِ وَ بَارِكْ وَ سَلِّمْ (از حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام بروایت مولوی عبدالستار صاحب کابلی مہاجر)

# آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجنے کی بنیاد ذاتی محبت پر ہونی چاہئے

"جو کچھ بطور رسم اور عادت کیا جاتا ہے۔ وہ کچھ چیز نہیں ہے۔ اور نہ اس سے کچھ فائدہ ہو سکتا

ہے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ مثلاً درود شریف اس طور پر نہ پڑھیں
کہ جیسا عام لوگ طوطے کی طرح پڑھتے ہیں نہ ان
کو جناب حضرت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے کچھ
کامل خلوص ہوتا ہے اور نہ وہ حضور تام سے اپنے
رسول مقبول کے لئے برکات الٰہی مانگتے ہیں ۔ بلکہ درود
شریف سے پہلے اپنا یہ مذہب قائم کر لینا چاہیے کہ
رابطہ محبت آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم اس درجہ تک
پہنچ گیا ہے کہ ہرگز اپنا دل تجویز نہ کر سکے کہ
ابتدائے زمانہ سے انتہا تک کوئی ایسا فرد گذرا ہے ۔
جو اس مرتبہ محبت سے زیادہ محبت رکھتا تھا ۔ یا
کوئی ایسا فرد آنے والا ہے ۔ جو اس سے ترقی کریگا ۔
اور قیام اس مذہب کا اس طرح پر ہو سکتا
ہے ۔ کہ جو کچھ محبان صادق آنحضرت صلے اللہ علیہ
و سلم کی محبت میں مصائب اور شدائد اٹھاتے رہے
ہیں ۔ یا آئندہ اٹھا سکیں یا جن جن مصائب کا نازل
ہونا عقل تجویز کر سکتی ہے وہ سب کچھ اٹھانے
کے لئے دلی صدق سے حاضر ہو ۔ اور کوئی ایسی
مصیبت عقل یا قوت واہمہ پیش نہ کر سکے ۔ کہ جس
کی اطاعت سے دل میں رُک یا انقباض پیدا ہو
اور کوئی ایسا حکم دل میں جگہ نہ رکھتا ہو جو
اس جنس کی محبت میں حصہ دار ہو ۔

اور جب یہ مذہب قائم ہو گیا تو درود شریف . . . . اس غرض سے پڑھنا چاہیئے کہ خداوند کریم اپنی کامل برکات اپنے نبی کریم پر نازل کرے اور اس کو تمام عالم کے لئے سرچشمہ برکتوں کا بنادے اور اس کی شان و شوکت اس عالم اور اس عالم میں کرے۔ یہ دعا حضور تام سے ہونی چاہیئے جیسے کوئی اپنی مصیبت کے وقت حضور تام سے دعا کرتا ہے۔ بلکہ اس سے بھی زیادہ تضرع اور التجا کی جائے اور کچھ اپنا حصّہ نہیں رکھنا چاہیئے کہ اس سے مجھ کو یہ ثواب ہوگا یا یہ درجہ ملے گا۔ بلکہ خالص یہی مقصود چاہیئے کہ برکات کاملہ الٰہیہ حضرت رسول مقبول پر نازل ہوں اور اس کا جلال دنیا اور آخرت میں چمکے اور اسی مطلب پر انعقادِ ہمت ہونا چاہیئے۔ اور دن رات دوام توجہ چاہیئے۔ یہاں تک کہ کوئی مراد اپنے دل میں اس سے زیادہ نہ ہو۔ پس جب اس طور پر یہ درود شریف پڑھا گیا۔ تو وہ رسم اور عادت سے باہر ہے۔ اور بلا شبہ اس کے عجیب انوار صادر ہونگے۔

اور حضور تام کی ایک یہ بھی نشانی ہے کہ اکثر اوقات گریہ و بکا ساتھ شامل ہو اور یہاں تک یہ توجہ رگ و ریشہ میں تاثیر کرے کہ خواب اور

بیداری یکساں ہو جائے۔" (ماخوذ از مکتوب حضرت اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام مورخہ ۱۵ اپریل ۱۸۸۳ء مطابق ۱۷ جمادی الثانی ۱۳۰۰ھ منقول از الحکم جلد دوم ع ۲۶ و ۲۷ صفحہ ک (مکتوبات احمدیہ جلد اول ص ۱۳)

# احادیث نبی کریم صلی اللہ علیہ و سلم متعلق درود شریف

(۱) عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ رَغِمَ اَنْفُ رَجُلٍ ذُکِرْتُ عِنْدَہٗ فَلَمْ یُصَلِّ عَلَیَّ وَ رَغِمَ اَنْفُ رَجُلٍ دَخَلَ عَلَیْہِ رَمَضَانُ ثُمَّ انْسَلَخَ قَبْلَ اَنْ یُّغْفَرَ لَہٗ - وَ رَغِمَ اَنْفُ رَجُلٍ اَدْرَکَ عِنْدَہٗ اَبَوَاہُ الْکِبَرَ فَلَمْ یُدْخِلَاہُ الْجَنَّۃَ - رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ - (ترجمہ) حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے (دعا کے طور پر) فرمایا - کہ جس شخص کے پاس میرا ذکر کیا جائے - اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے - وہ رسوا و ذلیل ہو! اور جس شخص پر رمضان آئے اور قبل اس

کہ اس شخص کو بخشا نہ جائے وہ (مبارک مہینہ) گذر جائے
وہ (بھی) رسوا ہو! اور جس شخص کے ماں باپ
پر اس کی موجودگی میں بڑھاپا آئے اور وہ اسے
جنت میں داخل نہ کرائیں۔ وہ (بھی) رسوا ہو! اس
حدیث کو ترمذی نے روایت کیا ہے۔

(۳) عَنْ كَعْبِ بْنِ عُجْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ
قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
اُحْضُرُوْا فَحَضَرْنَا فَلَمَّا ارْتَقَى الدَّرَجَةَ قَالَ
آمِيْنَ ۔ ثُمَّ ارْتَقَى الدَّرَجَةَ الثَّانِيَةَ فَقَالَ
آمِيْنَ ۔ ثُمَّ ارْتَقَى الدَّرَجَةَ الثَّالِثَةَ فَقَالَ
آمِيْنَ ۔ فَلَمَّا فَرَغَ نَزَلَ عَنِ الْمِنْبَرِ ۔ فَقُلْنَا
يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ سَمِعْنَا مِنْكَ الْيَوْمَ شَيْئًا
مَّا كُنَّا نَسْمَعُهُ فَقَالَ إِنَّ جِبْرِيْلَ عَرَضَ لِيْ
فَقَالَ بَعُدَ مَنْ أَدْرَكَ رَمَضَانَ فَلَمْ يُغْفَرْ لَهُ
فَقُلْتُ آمِيْنَ ۔ فَلَمَّا رَقِيْتُ الثَّانِيَةَ قَالَ بَعُدَ
مَنْ ذُكِرْتَ عِنْدَهُ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيْكَ ۔ فَقُلْتُ
آمِيْنَ ۔ فَلَمَّا رَقِيْتُ الثَّالِثَةَ قَالَ بَعُدَ مَنْ
أَدْرَكَ الْوَالِدَيْنِ الْكِبَرَ أَوْ أَحَدَهُمَا فَلَمْ يُدْخِلَ
الْجَنَّةَ فَقُلْتُ آمِيْنَ ۔ رَوَاهُ الْحَاكِمُ فِي
الْمُسْتَدْرَكِ وَ قَالَ هٰذَا صَحِيْحُ الْإِسْنَادِ ۔ ترجمہ

کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

(ایک دفعہ) آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے (صحابہ کو ارشاد) فرمایا کہ (خطبہ سننے کے لئے) حاضر ہو! چنانچہ ہم حاضر ہو گئے جب آپ (منبر کی پہلی) سیڑھی پر چڑھے تو آپ نے فرمایا "آمین" اور جب دوسری سیڑھی پر چڑھے تو آپ نے (پھر) فرمایا "آمین" پھر تیسری سیڑھی پر چڑھ کر "آمین" کہا۔ اور جب آپ (اپنے خطبہ سے) فارغ ہوئے تو ممبر سے اتر آئے۔ تب ہم نے عرض کیا۔ کہ یا رسول اللہ آج ہم نے حضور سے ایک ایسی بات سنی ہے جو (پہلے) ہم نہیں سنتے تھے آپ نے فرمایا کہ (اسوقت) جبرئیل میرے سامنے (آ) گیا تھا۔ جس نے کہا کہ جس شخص نے ماہ رمضان کو پایا اور اس کو بخشش نہیں دیا گیا۔ اس کے لیئے (خدا تعالیٰ کی رحمت سے) دوری ہو! تو میں نے کہا کہ آمین اور جب میں دوسری سیڑھی پر پہنچا تو اس نے کہا کہ جس شخص کے پاس آپ کا ذکر کیا گیا۔ اور اس نے آپ پر درود نہ بھیجا اس کے لئے (بھی خدا تعالیٰ کے قرب سے) دوری ہو! میں نے کہا کہ آمین۔ اور جب میں تیسری سیڑھی پر پہنچا تو اس نے کہا کہ جس شخص کے ماں باپ نے اس کے سامنے بڑھاپے کی عمر کو پایا۔ اور وہ

(ان کی خدمت کر کے اور انہیں خوش کر کے)
جنت میں جانے والا نہ بنا اس کے لئے (خدا تعالیٰ
کی جناب سے) دوری ہو۔ تو میں نے کہا کہ آمین اس حدیث
کو حاکم نے اپنی کتاب مستدرک میں روایت کیا ہے۔ اور کہا
ہے کہ اس کی سند صحیح ہے۔

(۳) عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ اَلْبَخِيْلُ الَّذِيْ
مَنْ ذُكِرْتُ عِنْدَهٗ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيَّ۔ رَوَاهُ
التِّرْمِذِيُّ۔ (ترجمہ) حضرت علیؓ سے روایت ہے۔
کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے۔ کہ
بخیل وہ شخص ہے جس کے پاس میرا ذکر آئے۔
اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے۔ اس حدیث کو ترمذی
نے روایت کیا ہے۔

(۴) وَ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ
سَلَّمَ قَالَ مَا مِنْ دُعَاءٍ اِلَّا بَيْنَهٗ وَبَيْنَ
السَّمَاءِ حِجَابٌ حَتّٰى تُصَلِّيَ عَلٰى مُحَمَّدٍ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔ فَاِذَا صَلّٰى عَلَى النَّبِيِّ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ انْخَرَقَ الْحِجَابُ
وَ يُسْتَجِيْبُ الدُّعَاءُ وَ اِذَا لَمْ يُصَلِّ عَلَى
النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ لَمْ يُسْتَجَبِ
الدُّعَاءُ۔ (ترجمہ) اور حضرت علیؓ ہی سے روایت

ہے۔ آپ حضرت نبی کریم صلے اللہ علیہ و سلّم کا فرمودہ بیان کرتے ہیں۔ کہ جب تک آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلّم پر (دعا میں) درود نہ بھیجا جائے۔ اس وقت تک ہر ایک دعاء کے آسمان پر پہنچنے کے درمیان ایک حجاب حائل رہتا ہے۔ اور جب (دعاء کنندہ) آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلّم پر درود بھیجتا ہے تو وہ حجاب پھٹ جاتا ہے۔ اور وہ دعاء قبول کی جاتی ہے۔ اور جب وہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلّم پر درود نہ بھیجے تو وہ دعاء قبول نہیں جاتی۔

(۵) وَ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ مَا جَلَسَ قَوْمٌ مَجْلِسًا لَمْ یَذْکُرُوا اللّٰہَ وَ لَمْ یُصَلُّوْا عَلٰی نَبِیِّہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ اِلَّا کَانَ مَجْلِسُھُمْ عَلَیْھِمْ تِرَۃً یَوْمَ الْقِیَامَۃِ اِنْ شَآءَ عَفَا عَنْھُمْ وَ اِنْ شَآءَ اَخَذَھُمْ۔ (ترجمہ) اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلّم نے فرمایا ہے کہ جس مجلس میں لوگ اللہ تعالےٰ کا ذکر نہ کریں اور اللہ تعالیٰ کے نبی (یعنی آپ) پر درود نہ بھیجیں ایسی مجلس قیامت

کے روز ان لوگوں کے حق میں وبال (کا موجب) ہوگی۔ اگر خدا تعالیٰ چاہے گا۔ تو انہیں معاف کر دے گا۔ اور اگر چاہے گا تو ان پر گرفت کرے گا۔

(۶) وَ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ صَلُّوْا عَلَيَّ فَاِنَّ صَلٰوتَكُمْ عَلَيَّ زَكٰوةٌ لَّكُمْ وَ اسْأَلُوا اللّٰهَ اِلَى الْوَسِيْلَةَ ثُمَّ قَالَ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ) اَلْوَسِيْلَةُ اَعْلٰى دَرَجَةٍ فِي الْجَنَّةِ لَا يَنَالُهَا اِلَّا رَجُلٌ - وَ اَرْجُوْا اَنْ اَكُوْنَ اَنَا ذٰلِكَ الرَّجُلَ - (ترجمہ)

اور ابو ہریرہؓ ہی سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے کہ مجھ پر درود بھیجا کرو۔ کیونکہ مجھ پر تمہارا درود بھیجنا (خود) تمہاری پاکیزگی اور ترقی کا موجب ہے۔ اور میرے لئے خدا تعالیٰ سے وسیلہ طلب کرو۔ (اور فرمایا کہ) وسیلہ بہشت میں وہ درجہ اور مقام ہوگا۔ جو صرف ایک ہی شخص کو ملے گا۔ اور میں امید کرتا ہوں کہ وہ شخص میں ہی ہوں گا۔

(۷) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ - قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ اِنَّ اَوْلَى النَّاسِ بِيْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ اَكْثَرُهُمْ عَلَيَّ

صَلٰوۃً۔ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَ اَبُوْ حَاتِمٍ فِیْ صَحِیْحِہٖ
(ترجمہ) عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت
ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے فرمایا
ہے۔ کہ قیامت کے دن سب لوگوں سے بڑھ کر میرے
قریب اور میرے ساتھ تعلق رکھنے والا وہ شخص ہوگا
جو مجھ پر سب سے زیادہ درود بھیجنے والا ہوگا
اس حدیث کو ترمذی نے روایت کیا ہے اور نیز
ابو حاتم نے اسے اپنی کتاب صحیح میں روایت کیا
ہے۔

(۸) وَ عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ
عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ اِنَّ لِلّٰہِ مَلٰٓئِکَۃً سَیَّاحِیْنَ
یُبَلِّغُوْنِیْ عَنْ اُمَّتِی السَّلَامَ۔ رَوَاہُ النَّسَائِیُّ۔
(ترجمہ) عبد اللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے۔ کہ
آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے
کہ اللہ تعالیٰ کے بعض فرشتے ایسے ہیں جو پھرتے
رہتے ہیں۔ اور وہ میری امت کا سلام مجھے
پہنچاتے ہیں۔ اس حدیث کو نسائی نے روایت کیا
ہے۔

(۹) وَ عَنْ اَبِیْ ہُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ
قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ مَنْ
صَلّٰی عَلَیَّ وَاحِدَۃً صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ عَشْرًا۔

رَوَاہُ مُسْلِمٌ وَ اَبُوْ دَاؤُدَ وَالنَّسَائِیُّ وَ ابْنَ حَبَّانَ فِیْ صَحِیْحِہٖ وَ قَالَ التِّرْمِذِیْ حَدِیْثٌ حَسَنٌ صَحِیْحٌ۔ (ترجمہ) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے۔ کہ جو شخص ایک بار مجھ پر درود بھیجے گا۔ اس پر اللہ تعالیٰ دس بار اپنی خاص رحمتیں نازل کریگا۔ اس حدیث کو مسلم اور ابوداؤد اور نسائی نے اور نیز ابن حبان نے اپنی صحیح میں روایت کیا۔ اور ترمذی نے اسے روایت کرکے کہا ہے کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

(۱۰) عَنْ اَوْسِ ابْنِ اَوْسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ مِنْ اَفْضَلِ اَیَّامِکُمْ یَوْمَ الْجُمُعَۃِ فِیْہِ خَلَقَ اللّٰہُ اٰدَمَ وَ فِیْہِ قُبِضَ وَفِیْہِ النَّفْخَۃُ وَفِیْہِ الصَّعْقَۃُ۔ فَاَکْثِرُوْا عَلَیَّ مِنَ الصَّلٰوۃِ فِیْہِ فَاِنَّ صَلٰوتَکُمْ مَعْرُوْضَۃٌ عَلَیَّ قَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ! وَ کَیْفَ تُعْرَضُ صَلٰوتُنَا عَلَیْکَ وَ قَدْ اَرِمْتَ۔ قَالَ اِنَّ اللّٰہَ حَرَّمَ عَلَی الْاَرْضِ اَنْ تَاْکُلَ اَجْسَادَ الْاَنْبِیَاءِ رَوَاہُ اَبُوْ دَاؤُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِیْحٍ۔ (ترجمہ) اوس بن اوس سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم

نے فرمایا کہ جمعہ تمہارے بہترین دن ہوتے ہیں ان میں سے ایک جمعہ کا دن ہے۔ اس میں اللہ تعالیٰ نے آدم کو پیدا کیا تھا۔ اور اسی دن ان کی وفات ہوئی۔ اور اسی دن نفخ صور ہوگا۔ اور اسی میں صَعقہ (لوگوں کا بیہوش اور حواس باختہ ہو جانا اہوال کی وجہ سے) اس لئے تم اس میں مجھ پر کثرت سے درود بھیجا کرو کیونکہ تمہارا درود میرے پاس لایا جاتا ہے۔ صحابہؓ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! جب آپ کا وجود پاک (وفات کے بعد) بوسیدہ ہو چکا ہوگا۔ تو اس وقت ہمارا درود کس طرح آپ کے پاس لایا جائیگا۔ آپؐ نے فرمایا کہ انبیاء کے جسموں کو اللہ تعالیٰ نے زمین کے لئے حرام کر دیا ہے کہ کھا سکے۔ اس حدیث کو ابو داؤد نے صحیح سند کے ساتھ روایت کیا ہے۔

اس حدیث کا مطلب یہ ہے۔ کہ جب شہداء جو انبیاءؑ سے بہت نیچے کے مقام پر ہوتے ہیں۔ اور جن شہداء اور انبیاءؑ کے درمیان صدیقین کا مقام ہے۔ بعد الموت ایک خاص نئی زندگی پا کر اور خدا تعالیٰ کی طرف سے خوشی اور رزق خاص کا انعام پا رہے ہوتے ہیں تو انبیاءؑ کرام جن

سے انہیں کچھ نسبت ہی نہیں۔ وہ کیونکہ فنا ہو سکتے ہیں۔ اور جب غیر نبی لوگوں پر ہر قسم کے انعامات و اکرامات انبیاءؑ کے طفیل ہوتے ہیں تو خود انبیاءؑ ان انعامات سے کیونکر بے بہرہ ہو سکتے ہیں۔ بلکہ حق یہ ہے کہ جس قدر نسبت اور تعلق کسی شخص کو انبیاء اللہ کے ساتھ حاصل ہوتا ہے۔ وسی قدر وہ اس انعام سے بطفیل انبیاء علیہم السلام بہرہ یاب ہوتا ہے۔ خواہ صدیقین کے مقام پہ ہو یا شہداء کے مقام پر یا صالحین کے مقام پر (ثُمَّ اَقُوْلُ سُبْحَانَكَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ)

(۱۱) وَ عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ لَا تَجْعَلُوْا قَبْرِیْ عِيْدًا وَ صَلُّوْا عَلَیَّ فَاِنَّ صَلٰوتَكُمْ تَبْلُغُنِیْ حَيْثُ كُنْتُمْ۔ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔ (ترجمہ) حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ آپ نے فرمایا کہ میری قبر کو بار بار آنے کی اور اجتماع کی جگہ نہ بنا لینا ہاں مجھ پر درود بھیجنا۔ جہاں بھی تم ہوگے تمہارا درود بھیجا پہنچ جائے گا۔ اس حدیث کو بھی ابو داؤد نے صحیح سند کے ساتھ روایت کیا ہے۔

(۱۲) وَ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ قَالَ مَا مِنْ اَحَدٍ یُسَلِّمُ عَلَیَّ اِلَّا رَدَّ اللّٰہُ عَلَیَّ رُوْحِیْ حَتّٰی اَرُدَّ عَلَیْہِ السَّلَامَ رَوَاہُ اَحْمَدُ وَ اَبُوْ دَاؤُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِیْحٍ -

(ترجمہ) اور حضرت ابو ہریرہؓ ہی سے روایت ہے۔ کہ آنحضرت صلّی اللہ علیہ و سلّم نے فرمایا - کہ (میری وفات کے بعد) جو بھی مجھ پر سلام بھیجے گا۔ اس وقت (سے پہلے) اللہ تعالیٰ مجھے دوبارہ زندہ کر چکا ہوا ہوگا - (یعنے اس کا سلام مجھے پہنچے گا۔ اور نہ صرف اسی قدر ہوگا - کہ اس کے سلام سے مجھے آگاہی حاصل ہو جائے گی بلکہ) یہاں تک (بھی ہوگا) کہ میں جواباً اس کے لئے سلامتی کی دعا کرونگا۔ یعنی مجھ پر درود بھیجنے کا مبارک ثمرہ بھی وُہ پائے گا۔ اس حدیث کو امام احمدؒ نے اور ابو داؤدؒ نے صحیح سند کے ساتھ روایت کیا ہے -

(۱۳) وَ عَنْ فَضَالَۃَ بْنِ عُبَیْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ سَمِعَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ رَجُلًا یَدْعُوْا فِیْ صَلَاتِہٖ لَمْ یُمَجِّدِ اللّٰہَ تَعَالٰی وَ لَمْ یُصَلِّ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ عَجِلَ ھٰذَا - ثُمَّ دَعَاہُ فَقَالَ لَہٗ اَوْ لِغَیْرِہٖ اِذَا صَلّٰی اَحَدُکُمْ فَلْیَبْدَءْ بِتَمْجِیْدِ رَبِّہٖ سُبْحَانَہٗ وَالثَّنَاءِ عَلَیْہِ ثُمَّ لِیُصَلِّ عَلَی النَّبِیِّ ثُمَّ یَدْعُوْا بَعْدُ بِمَا شَاءَ - رَوَاہُ اَبُوْ دَاؤدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَ قَالَ حَدِیْثٌ حَسَنٌ صَحِیْحٌ - (ترجمہ) فضالہؓ بن عبیدؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو نماز میں دعا مانگتے سُنا - جس نے اپنی دعا میں نہ اللہ تعالیٰ کی بزرگی بیان کی تھی - اور نہ آپ پر درود بھیجا تھا - آپ نے فرمایا کہ اس نے جلدی کی ہے - پھر آپ نے اسے بلایا - اور اس سے یا یہ کہ کسی اور کو مخاطب کر کے فرمایا (یہ شک راوی کو ہے) کہ جب تم میں سے کوئی نماز پڑھے (اور اس میں دعا کرے) تو پہلے اپنے رب کی بزرگی بیان کرے - اور پھر نبیؐ پر درود بھیجے - پھر اس کے بعد جو دعا کرنی چاہتا ہو کرے - اس حدیث کو ابو داؤد نے بھی روایت کیا ہے - اور ترمذی نے بھی - اور ترمذی نے کہا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے

(۱۴) وَ عَنْ اَبِیْ طَلْحَۃَ الْاَنْصَارِیِّ قَالَ اَصْبَحَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ یَوْمًا طَیِّبَ النَّفْسِ یُرٰی فِیْ وَجْھِہِ الْبِشْرُ - قَالُوْا

يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ أَصْبَحْتَ الْيَوْمَ طَيِّبَ النَّفْسِ يُرٰى فِيْ وَجْهِكَ الْبِشْرُ - قَالَ أَجَلْ - أَتَانِيْ آتٍ مِنْ رَبِّيْ عَزَّ وَجَلَّ فَقَالَ مَنْ صَلّٰى عَلَيْكَ مِنْ أُمَّتِكَ صَلٰوةً كَتَبَ اللّٰهُ لَهُ بِهَا عَشْرَ حَسَنَاتٍ وَمَحَا عَنْهُ عَشْرَ سَيِّئَاتٍ وَرَفَعَ لَهُ عَشْرَ دَرَجَاتٍ وَّرَدَّ عَلَيْهِ مِثْلَهَا - رَوَاهُ أَحْمَدُ - (ترجمہ) ابو طلحہ انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم ایک روز صبح کو بہت خوش (معلوم ہوتے) تھے۔ اور خوشی کے آثار آپ کے چہرہ مبارک پر نظر آ رہے تھے - اس پر بعض صحابہ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ! حضور آج (خاص طور پر) خوش (معلوم ہوتے ) ہیں - اور خوشی کے آثار حضور کے چہرہ مبارک پر نمایاں ہیں حضور نے فرمایا کہ ہاں میرے رب کی طرف سے ایک (فرشتہ) نے آکر کہا ہے - کہ آپ کی امت میں سے جو شخص آپ پر ایک بار درود بھیجیگا - اللہ تعالیٰ اس کی وجہ سے اس شخص کے اعمال میں دس نیکیاں لکھ دے گا - اور دس گناہ اس سے معاف کر دے گا - اور دس درجے اس کو بلند کر دے گا - اور ویسا ہی درود اس

پر بھیجے گا۔ اس حدیث کو امام احمدؒ نے روایت کیا ہے ۔

(۱۵) وَ عَنْهُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ جَاءَ ذَاتَ يَوْمٍ - وَ السُّرُوْرُ يُرٰى فِيْ وَجْهِهٖ - فَقَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّا لَنَرَى السُّرُوْرَ فِيْ وَجْهِكَ فَقَالَ اِنَّهٗ اَتَانِي الْمَلَكُ فَقَالَ يَا مُحَمَّدُ اَمَا يُرْضِيْكَ اَنَّ رَبَّكَ عَزَّ وَجَلَّ يَقُوْلُ اِنَّهٗ لَا يُصَلِّيْ عَلَيْكَ اَحَدٌ مِّنْ اُمَّتِكَ اِلَّا صَلَّيْتُ عَلَيْهِ عَشْرًا وَّلَا يُسَلِّمُ عَلَيْكَ اَحَدٌ مِّنْ اُمَّتِكَ اِلَّا سَلَّمْتُ عَلَيْهِ عَشْرًا! قُلْتُ بَلٰى رَوَاهُ اَحْمَدُ وَ النَّسَائِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ - (ترجمہ) اور ابو طلحہ انصاری سے ہی روایت ہے - کہ ایک روز آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے تو آپکے چہرہ مبارک پر (خاص طور پر) خوشی کے آثار نظر آتے تھے - صحابہؓ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! ہم حضور کے چہرہ مبارک پر (خاص طور پر) خوشی کے آثار دیکھتے ہیں - حضور نے فرمایا کہ میرے پاس فرشتہ (جبرئیلؑ) آیا - اور اس نے مجھ سے کہا کہ اے محمد! کیا یہ بات آپکے لئے خوشی کا موجب نہیں کہ خداوند تعالیٰ فرماتا ہے کہ -

کہ تیری امت میں سے جو شخص تجھ پر ایکبار درود بھیجیگا۔ میں اس پر دس بار درود بھیجوں گا۔ میں نے کہا۔ کہ کیوں نہیں۔ اس حدیث کو امام احمدؒ اور نسائی۔ اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

(۱۶) وَ عَنْ اَنَسٍؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ مَنْ ذُکِرْتُ عِنْدَہٗ فَلْیُصَلِّ عَلَیَّ۔ وَ مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ مَرَّۃً صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ عَشْرًا۔ رَوَاہُ النَّسَائِیُّ۔ (ترجمہ) حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا۔ کہ جس شخص کے پاس میرا ذکر کیا جائے وہ مجھ پر درود بھیجے۔ اور جو شخص مجھ پر ایک بار درود بھیجیگا۔ اس پر اللہ تعالیٰ دس بار درود بھیجے گا۔ اس حدیث کو نسائی نے روایت کیا ہے۔

(۱۷) وَعَنْہُ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ صَلُّوْا عَلَیَّ فَاِنَّ الصَّلٰوۃَ عَلَیَّ کَفَّارَۃٌ لَّکُمْ فَمَنْ صَلّٰی عَلَیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ۔ رَوَاہُ ابْنُ اَبِیْ عَاصِمٍ وَ ابْنُ شَاھِیْنَ۔ (ترجمہ) اور حضرت انسؓ ہی سے روایت ہے کہ آنحضرت صلّے اللہ علیہ و سلّم نے فرمایا۔ کہ تم مجھ پر درود بھیجا کرو

کہ مجھ پر درود بھیجنا تمہارے گناہوں کو مٹانے والا ہے۔ سو جو شخص مجھ پر درود بھیجے گا۔ اس پر اللہ تعالیٰ درود بھیجے گا۔ اس حدیث کو ابن ابی عاصم نے اور ابن شاہین نے روایت کیا ہے۔

(۱۸) وَ عَنْهُ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ سَلَّمَ اِنَّ لِلّٰهِ سَیَّارَةً مِنَ الْمَلٰٓئِکَةِ اِذَا مَرُّوْا بحلق الذکر قال بعضهم لبعض اقعدوا فاذا دعا القوم امنوا علی دعائهم۔ فاذا صلّوا علی النّبی صلی اللّٰه علیه و سلّم صلوا معهم حتیٰ یفرغوا۔ ثم یقول بعضهم لبعض طوبیٰ لهو لاء یرجعون مغفورًا لهم۔ رواہ ابو سعید القاصّ فی فوائدہ

(ترجمہ) اور حضرت انسؓ ہی سے روایت ہے۔ کہ آنحضرت صلّی اللہ علیہ و سلّم نے فرمایا۔ کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے بعض ملائکہ اس کا متعین ہیں کہ وہ پھرتے رہتے ہیں۔ اور جب وہ کسی ایسی جماعت پاس سے گذرتے ہیں جو خدا تعالیٰ کو یاد کر رہی ہوتی ہے۔ تو ایک دوسرے سے کہتے ہیں۔ کہ آؤ یہاں بیٹھیں۔ پس جب وہ لوگ دعا کرتے ہیں تو وہ ملائکہ آمین کہتے ہیں۔

اور جب وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم پر درود بھیجتے ہیں۔ تو وہ بھی ان کے ساتھ ملکر درود بھیجتے رہتے ہیں۔ اس وقت تک کہ وہ لوگ فارغ ہو جائیں۔ تب وہ ایک دوسرے سے کہتے ہیں۔ کہ خوشی ہے ان لوگوں کے لئے کہ ایسی حالت میں وہ واپس جا رہے ہیں۔ کہ ان کو بخش دیا گیا ہے۔ اس حدیث کو ابو سعید قاضیؒ نے اپنی کتاب فوائد میں روایت کیا ہے۔

(۱۹) وَ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ سَلَّمَ مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ عِنْدَ قَبْرِیْ وَ کَّلَ اللّٰهُ بِهٖ مَلَکًا یُبَلِّغُنِیْ وَ کُفِیَ اَمْرَ دُنْیَاهُ وَ اٰخِرَتِهٖ وَ کُنْتُ لَهٗ یَوْمَ الْقِیَامَةِ شَهِیْدًا اَوْ شَفِیْعًا۔ رواه السخاوی۔ (ترجمہ) اور ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے کہ جو شخص میری قبر کے پاس جا کر مجھ پر درود بھیجیگا۔ اس (درود) کے لئے اللہ تعالیٰ ایک فرشتہ کو اس کام پر لگائے گا۔ کہ وہ اسے مجھ تک پہنچائے گا۔ اور یہ بات (مجھ پر درود بھیجنا) اس کے دنیا اور آخرت کے معاملہ میں اس کو مستغنی کر

دے گا۔ اور قیامت کے دن میں اس کے حق میں گواہ (ہونگا) یا (آپ صلعم نے یہ فرمایا کہ) میں اس کا شفیع ہونگا۔ (راوی کو اس لفظ کے متعلق شک ہے۔

(۳۰) وَ عَنْهُ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ سَلَّمَ۔ اِذَا دَخَلَ اَحَدُکُمُ الْمَسْجِدَ فَلْیُسَلِّمْ عَلَى النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ سَلَّمَ وَلْیَقُلْ۔ اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ۔ فَاِذَا خَرَجَ فَلْیُسَلِّمْ عَلَى النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ سَلَّمَ وَ لْیَقُلْ اَللّٰهُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ الشَّیْطَانِ رَوَاهُ اِبْنُ خُزَیْمَةَ وَاِبْنُ حِبَّانَ فِیْ صَحِیْحَیْهِمَا۔ (ترجمہ) حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے کہ جب تم میں سے کوئی شخص مسجد میں جائے تو نبیؐ پر سلام بھیجے۔ اور یہ دعا کرے اللّٰھم الخ (یعنی اے اللہ میرے لئے اپنی رحمت کے تمام دروازے کھول دے) اور جب باہر نکلے تو (اسوقت بھی) نبیؐ پر سلام بھیجے۔ اور یہ دعا کرے کہ اللّٰھم الخ (یعنی اے اللہ! مجھے شیطان (کے فتنہ) سے پناہ بخش اور محفوظ

رکھا۔ اس حدیث کو ابن خزیمہ نے اپنی صحیح میں اور نیز ابن حبان نے اپنی صحیح میں روایت کیا ہے

(۲۱) وَ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ صَلُّوْا عَلٰى اَنْبِيَاءِ اللّٰهِ وَ رُسُلِهٖ فَاِنَّ اللّٰهَ بَعَثَهُمْ كَمَا بَعَثَنِيْ صَلَوٰتُ اللّٰهِ وَ سَلَامُهٗ عَلَيْهِمْ رَوَاهُ ابْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ فِيْ مُسْنَدِهٖ (ترجمہ) ابو ہریرۃ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے تمام انبیاء پر درود بھیجا کرو۔ کیونکہ یقیناً انہیں بھی اللہ تعالیٰ نے مبعوث کیا تھا۔ جس طرح اس نے مجھے مبعوث کیا ہے۔ اس حدیث کو ابن ابی شیبہ نے اپنی مسند میں روایت کیا ہے۔

(۲۲) وَ عَنْهُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ مَا قَعَدَ قَوْمٌ مَقْعَدًا لَا يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ فِيْهِ وَ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ اِلَّا كَانَ عَلَيْهِمْ حَسْرَةً يَوْمَ الْقِيَامَةِ۔ وَ اِنْ دَخَلُوا الْجَنَّةَ لِلثَّوَابِ۔ رَوَاهُ ابْنُ حِبَّانَ وَ اَخْرَجَهُ الْحَاكِمُ فِيْ صَحِيْحِهٖ وَ هُوَ عَلٰى شَرْطِ الشَّيْخَيْنِ۔

(ترجمہ) اور ابو ہریرہؓ ہی سے روایت ہے۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلّم نے فرمایا ہے۔ کہ جو لوگ بھی کسی ایسی مجلس میں بیٹھے ہوں گے جہاں انہوں نے اللہ تعالیٰ کا ذکر نہ کیا ہوگا۔ اور نبیؐ پر درود نہ بھیجا ہوگا۔ وہ گو اپنے اجر پا کر جنت میں بھی داخل ہو چکے ہوں گے مگر ایسی مجلس ان کے لئے (باوجود اسکے بھی) حسرت کا موجب ہوگی۔ اس حدیث کو ابنؒ حبان اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

(۳۴) وَ عَنْ سَھْلِ بِنْ سَعْدٍؓ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلّےَ اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ قَالَ لَا صَلٰوۃَ لِمَنْ لَا وُضُوْءَ لَہٗ۔ وَ لَا وُضُوْءَ لِمَنْ لَمْ یَذْکُرِ اِسْمَ اللّٰہِ عَلَیْہِ۔ وَ لَا صَلٰوۃَ لِمَنْ لَمْ یُصَلِّ عَلَے النَّبِیِّ صَلّےَ اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ۔ وَ لَا صَلٰوۃَ لِمَنْ لَمْ یُحِبَّ الْاَنْصَارَ۔ رَوَاہُ اِبْنُ مَاجَۃَ۔ (ترجمہ) اور سہل بن سعدؓ ساعدی سے روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلّم نے فرمایا ہے۔ کہ جس شخص کا وضو نہیں اس کی کوئی نماز نہیں۔ اور جس شخص نے وضو کرتے وقت اللہ تعالےٰ کا نام نہیں یاد کیا اس کا کوئی وضو نہیں۔

اور جس شخص نے نبی پر درود نہیں بھیجا - اس کی کوئی نماز نہیں - اور جسے انصار سے محبت نہ ہو - اس کی بھی کوئی نماز نہیں - اس حدیث کو ابن ماجہ نے روایت کیا ہے -

(۲۴) وَ عَنْهُ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ فَاِذَا اَنَا بِاَبِيْ طَلْحَةَ فَقَامَ اِلَيْهِ فَتَلَقَّاهُ فَقَالَ بِاَبِيْ اَنْتَ وَ اُمِّيْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ لَاَرَى السُّرُوْرَ فِيْ وَجْهِكَ قَالَ اَجَلْ - اِنَّهُ اَتَانِيْ جِبْرَائِيْلُ اٰنِفًا - فَقَالَ يَا مُحَمَّدُ مَنْ صَلّٰى عَلَيْكَ مَرَّةً اَوْ قَالَ وَاحِدَةً كَتَبَ اللّٰهُ لَهٗ بِهَا عَشْرَ حَسَنَاتٍ وَ مَحَا عَنْهُ عَشْرَ سَيِّئَاتٍ وَ رَفَعَ لَهٗ بِهَا عَشْرَ دَرَجَاتٍ - (قَالَ ابْنُ حَبِيْبٍ وَ لا اعلمه الا قال) وَ صَلَّتْ عَلَيْهِ الْمَلٰٓئِكَةُ عَشْرَ مَرَّاتٍ - رَوَاهُ عبد الله بن محمد البغوی - (ترجمہ) اور سہل بن سعدؓ ہی سے روایت ہے. کہ (ایک دفعہ) آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم باہر تشریف لائے تو وہاں ابو طلحہؓ بھی موجود تھے - انہوں نے آپ کی طرف آگے بڑھ کر عرض کیا - کہ یا رسول اللہ ! آپ پر میرے ماں باپ فدا ہوں ! میں آپکے چہرہ پر (خاص طور

پر) خوشی کے آثار دیکھتا ہوں - آپ نے فرمایا-
ہاں - ابھی جبرئیل نے میرے پاس آکر کہا ہے۔
کہ اے محمدؐ! جو شخص تجھ پر ایک بار درود
بھیجیگا - اس کے حق میں اللہ تعالےٰ دس نیکیاں
لکھدیگا - اور اس کے دس گناہ معاف کر دے گا
اور اسے دس درجے بلند کر دے گا - اور فرشتے
اس پر دس بار درود بھیجینگے - اس حدیث کو
عبد اللہ بن محمد بغوی نے روایت کیا ہے -

(۲۵) وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ
اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ لَمْ يُصَلِّ عَلَيَّ فَلَا دِيْنَ
لَهٗ - رواہ محمد بن حمدان المروزی - (ترجمہ)
اور عبد اللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت
صلے اللہ علیہ و سلّم نے فرمایا ہے کہ جس نے
مجھ پر درود نہیں بھیجا - اس کا کوئی دین نہیں۔
اس حدیث کو محمدؐ بن حمدان مروزی نے روایت
کیا ہے :-

(۲۶) وَعَنْهُ رضؓ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ لِلّٰهِ مَلٰٓئِكَةً سَيَّاحِيْنَ
يُبَلِّغُوْنَ عَنْ اُمَّتِي السَّلَامَ - رواہ النسائی
باسناد صحیح - (ترجمہ) اور عبد اللہ بن مسعود رضؓ

ہی سے روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے۔ کہ اللہ تعالٰے کے کئی فرشتے اس کام پر مقرر ہیں کہ وہ میری اُمت طرف سے مجھے سلام پہنچاتے ہیں۔ اس حدیث کو نسائی نے صحیح سند کے ساتھ روایت کیا ہے۔

(۳۷) وَ عَنْ اَنَسٍؓ قَالَ. قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ فِیْ یَوْمٍ اَلْفَ مَرَّۃٍ لَمْ یَمُتْ حَتّٰی یَرٰی مَقْعَدَہٗ مِنَ الْجَنَّۃِ- رواہ ابن الغازی۔ (ترجمہ) اور انسؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلّی اللہ علیہ و سلّم نے فرمایا۔ جس شخص نے مجھ پر ایک دن میں ایک ہزار بار درود بھیجا وہ اسی زندگی میں اپنی نشست گاہ جنت میں دیکھ لیگا۔ اس حدیث کو ابن الغازی نے روایت کیا ہے۔

(۳۸) وَ عَنْہُؓ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ قَالَ مَا مِنْ عَبْدَیْنِ مُتَحَابَّیْنِ یَسْتَقْبِلُ اَحَدُھُمَا الْاٰخَرَ وَیُصَلِّیَانِ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ اِلَّا لَمْ یَتَفَرَّقَا حَتّٰی یُغْفَرَ لَھُمَا ذُنُوْبُھُمَا مَا تَقَدَّمَ مِنْھَا وَ مَا تَاَخَّرَ- رواہ ابو یعلی الموصلی

(ترجمہ) اور انسؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت

صلے اللہ علیہ و سلّم نے فرمایا ہے کہ جو دو شخص ایک دوسرے کے دوست ہوں - اور آپس میں ملنے کے وقت (اپنی باہمی محبّت پر نبیؐ کریم کی محبت کو مقدم کر کے - اور رسُول اللہ کو یاد کر کے) نبیؐ کریم پر درود بھیجنے لگیں ان کے تمام قصُور پیشتر اس سے کہ وُہ ایک دوسرے سے الگ ہوں - معاف کر دئے جائینگے - خواہ وُہ قصُور کسی نہ کرنے والے فعل کے کرنے کی قسم سے ہوں - یا کسی کرنے والے کام کو نہ کرنے کی قسم سے ہوں اس حدیث کو ابو یعلیٰ موصلی نے روایت کیا ہے -

(۳۹) عَنْ عَامِرِ بْنِ رَبِيعَةَ رَضِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ يَخْطُبُ وَ يَقُوْلُ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ صَلٰوةً لَمْ تَزَلِ الْمَلٰٓئِكَةُ تُصَلِّيْ عَلَيْهِ مَا صَلّٰى عَلَيَّ فَلْيُقِلَّ عَبْدٌ مِنْ ذٰلِكَ اَوْ لِيُكْثِرْ - رواہ احمد وابن ماجہ

(ترجمہ) عامرؓ بن ربیعہ سے روایت ہے - کہ میں نے آنحضرت صلّے اللہ علیہ وسلّم سے خطبہ میں یہ فرماتے ہوئے سُنا ہے - کہ جو شخص مجھ پر درود بھیجے وُہ جب تک مجھ پر درود بھیجتا رہے - اس پر ملائکہ درود بھیجتے رہتے ہیں - اب کوئی چاہے تو اس کو تھوڑا کرے - اور چاہے تو زیادہ کرے - اس حدیث

کو امام احمدؒ نے اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے

(۳۰) وَ فِیْ رِوَایَۃِ عبد الرزاق عنہ بلفظ مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ۔ فَاکْثِرُوْا اَوْ اَقِلُّوْا۔ (ترجمہ) اور عبد الرزاق کی روایت کے الفاظ یہ ہیں کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے فرمایا۔ کہ جو شخص مجھ پر درود بھیجے اس پر اللہ تعالیٰ درود بھیجتا ہے۔ اب خواہ اسے زیادہ کرو یا تھوڑا۔

(۳۱) وَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ فَاتَّبَعْتُہٗ۔ حَتّٰی دَخَلَ نَخْلًا۔ فَسَجَدَ فَاَطَالَ السُّجُوْدَ۔ حَتّٰی خِفْتُ اَوْ خَشِیْتُ اَنْ یَکُوْنَ قَدْ تَوَفَّاہُ اَوْ قَبَضَہٗ۔ قَالَ فَجِئْتُ اَنْظُرُ فَرَفَعَ رَأْسَہٗ فَقَالَ مَالَکَ یَا عَبْدَ الرَّحْمٰنِ قَالَ فَذَکَرْتُ ذَالِکَ لَہٗ۔ قَالَ فَقَالَ اِنَّ جِبْرِیْلَ۔ قَالَ لِیْ اَلَا اُبَشِّرُکَ اَنَّ اللّٰہَ عَزَّ وَ جَلَّ یَقُوْلُ مَنْ صَلّٰی عَلَیْکَ صَلَّیْتُ عَلَیْہِ۔ وَ مَنْ سَلَّمَ عَلَیْکَ سَلَّمْتُ عَلَیْہِ۔ رواہ احمد و زاد فی روایۃ فسجدت للّٰہ شکرًا۔ (ترجمہ) اور عبد الرحمٰن بن عوف سے روایت ہے۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم

(ایک دن) باہر کو تشریف لے جانے لگے - تو میں آپ کے پیچھے ہو لیا - حتی کہ آپ ایک کھجوروں کے باغ میں تشریف لے گئے اور وہاں سجدہ میں گر گئے - اور بہت دیر تک سجدہ میں گرے رہے اس پر مجھے اندیشہ پیدا ہوا - کہ کہیں آپ کی وفات نہ ہو چکی ہو - چنانچہ میں دیکھنے کے لئے آپ کے پاس چلا آیا - تب آپ نے اپنا سر مبارک اٹھایا اور فرمایا - کہ عبد الرحمٰن! کیا بات ہے؟ جس پر میں نے اپنے اندیشہ کا ذکر کر دیا - آپ نے فرمایا کہ جبرائیل نے مجھ سے کہا ہے کہ کیا میں تجھے بشارت نہ دوں کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے - کہ جو شخص تجھ پر درود بھیجیگا - اس پر میں درود بھیجونگا - اور جو تجھ پر سلام بھیجے گا - میں اس پر سلام بھیجونگا اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے - اور ایک روایت میں یہ الفاظ زیادہ بیان کئے ہیں - کہ اسی وجہ سے میں نے یہ سجدہ کیا تھا -

(۳۲) عَنْ اُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا ذَهَبَ رُبُعُ اللَّيْلِ قَامَ فَقَالَ يَا اَيُّهَا النَّاسُ اذْكُرُوا اللّٰهَ - اذْكُرُوا اللّٰهَ جَاءَتِ الرَّاجِفَةُ تَتْبَعُهَا الرَّادِفَةُ - جَاءَ الْمَوْتُ

بِمَا فِيْهِ - جَاءَ الْمَوْتُ بِمَا فِيْهِ - قَالَ اُبَيُّ بْنُ كَعْبٍ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ! اِنِّيْ اُكْثِرُ الصَّلٰوةَ عَلَيْكَ - فَكَمْ اَجْعَلُ لَكَ مِنْ صَلٰوتِيْ قَالَ مَا شِئْتَ قُلْتُ الرُّبُعَ قَالَ مَا شِئْتَ - وَ اِنْ زِدْتَ فَهُوَ خَيْرٌ - قُلْتُ النِّصْفَ قَالَ مَا شِئْتَ - وَ اِنْ زِدْتَ فَهُوَ خَيْرٌ - قُلْتُ الثُّلُثَيْنِ - قَالَ مَا شِئْتَ - اِنْ زِدْتَ فَهُوَ خَيْرٌ - قَالَ اَجْعَلُ لَكَ صَلٰوتِيْ كُلَّهَا - قَالَ اِذًا تُكْفٰى هَمَّكَ وَ يُغْفَرُ لَكَ ذَنْبُكَ - رواہ عبد اللہ فی مسند احمد والحاکم فی المستدرک والترمذی و قال حدیث حسن صحیح -

(ترجمہ) ابی بن کعب سے روایت ہے کہ ایک دفعہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کوئی چوتھا حصہ رات کا گزر چکنے کے بعد اٹھ کر فرمانے لگے کہ اے لوگو اللہ تعالیٰ کو یاد کرو - اللہ تعالیٰ کو یاد کرو - سخت ہلا دینے والی اور تھرا دینے والی گھڑی آنے والی ہے - موت اپنے تمام ہولناک منظر ساتھ لئے ہوئے سر پر آ پہنچی ہے - موت اپنے خوفناک حالات کو اپنے ساتھ لئے ہوئے سر پر آ گئی ہے۔ ابی بن کعب رض کہتے ہیں - کہ یا رسول اللہ ! میں آپ کے لئے

کثرت سے دعائیں مانگا کرتا ہوں۔ مگر حضور خود فرمائیں
کہ میں اپنی دعاؤں میں سے کس قدر حصہ آپ
پر درود بھیجا کروں۔ آپ نے فرمایا۔ کہ جتنا چاہو اور
پسند کرو۔ میں نے عرض کیا کہ (اپنی کل دعاؤں کا)
چوتھائی حصہ؟ آپ نے فرمایا کہ جتنا چاہو اور پسند کرو
اور اگر اس سے زیادہ کرو تو اور بھی اچھا ہوگا
میں نے عرض کیا کہ نصف حصّہ؟۔ فرمایا کہ جتنا
چاہو۔ اور اگر اس سے بھی زیادہ کرو تو زیادہ
اچھّا ہوگا۔ میں نے عرض کیا کہ دو تہائی؟۔ آپ نے
فرمایا کہ جتنا چاہو۔ اور اگر اس سے بھی زیادہ
کرو تو اور بھی اچھّا ہوگا۔ میں نے عرض کیا کہ
میں تمام دعائیں آپ ہی کے لئے کیا کروں گا اور
آپ پر ہی درود بھیجا کروں گا۔ آپ نے فرمایا۔ کہ
تب تو تمہارے تمام فکروں سے تمہیں آزاد کر دیا جائے
گا۔ اور تمہارے تمام قصور اور گناہ معاف کر دئے
جائینگے۔ اس حدیث کو عبد الحمید امام احمدؒ۔ حاکم اور
ترمذی نے روایت کیا ہے۔

(۳۳) عَنْ اَبِیْ سَلَمَۃَ رض قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ خَیْرُ یَوْمٍ طَلَعَتْ
فِیْہِ الشَّمْسُ یَوْمُ الْجُمُعَۃِ۔ فِیْہِ خُلِقَ اٰدَمُ
وَ فِیْہِ اُھْبِطَ وَ فِیْہِ یِتِیْبَ عَلَیْہِ وَ فِیْہِ مَاتَ

وَ فِیْهِ تَقُوْمُ السَّاعَةُ - وَ مَا مِنْ دَابَّةٍ اِلَّا وَ هِیَ مُصِیْخَةٌ یَوْمَ الْجُمُعَةِ مِنْ حِیْنِ تَطْلُعُ الشَّمْسُ - شَفَقًا مِنَ السَّاعَةِ - اِلَّا الْجِنَّ وَ الْاِنْسَ وَ فِیْهَا سَاعَةٌ لَا یُصَادِفُهَا عَبْدٌ مُسْلِمٌ وَ هُوَ یُصَلِّیْ یَسْئَلُ اللّٰهَ شَیْئًا اِلَّا اَعْطَاهُ اِیَّاهُ - رواه مالك - (ترجمہ) اور ابو سلمہ رضہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے کہ تمام دنوں میں سے بہتر دن جمعہ کا دن ہے - اس میں آدمؑ کو پیدا کیا گیا تھا - اور اس میں ان کا ہبوط ہوا - اور اس میں ان کی توبہ منظور ہو کر ان پر خاص رحمتیں ہوئیں اور اس میں ان کی وفات ہوئی تھی - اور جب جمعہ کا دن چڑھتا ہے - تو تمام جاندار آغاز طلوع آفتاب کے وقت سے ہی آنے والی گھڑی کے خوف اور اندیشہ کی وجہ سے ہمہ تن گوش ہو رہے ہوتے ہیں - باستثناء جن و انس کے کہ وہ غافل ہیں اور اس دن میں ایک گھڑی ایسی ہوتی ہے کہ جس مسلم کو وہ گھڑی درود شریف پڑھتے ہوئے آئے - وہ اس وقت جو دعا خدا تعالیٰ کے حضور کرے - وہ منظور کی جاتی ہے - اور جو کچھ اس نے مانگا ہوتا ہے - وہ اسے دیا جاتا ہے - اس حدیث

کو امام مالک نے روایت کیا ہے۔

(۳۴) وَعَنْ اَبِی الدَّرْدَاءِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَکْثِرُوا عَلَیَّ الصَّلٰوۃَ یَوْمَ الْجُمُعَۃِ۔ فَاِنَّہٗ یَوْمٌ مَّشْہُوْدٌ تَشْہَدُہُ الْمَلٰٓئِکَۃُ وَ اِنَّ اَحَدًا لَّنْ یُّصَلِّیَ عَلَیَّ اِلَّا عُرِضَتْ عَلَیَّ صَلٰوتُہٗ حَتّٰی یَفْرُغَ۔ قَالَ قُلْتُ وَ بَعْدَ الْمَوْتِ؟ قَالَ اِنَّ اللّٰہَ حَرَّمَ عَلَی الْاَرْضِ اَنْ تَاْکُلَ اَجْسَادَ الْاَنْبِیَاءِ فَنَبِیُّ اللّٰہِ حَیٌّ یُّرْزَقُ۔ رَوَاہُ ابْنُ مَاجَۃَ۔ (ترجمہ)

ابو الدرداءؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے کہ جمعہ کے روز مجھ پر زیادہ درود بھیجا کرو۔ کیونکہ وہ ملائکہ کے بکثرت نزول کا دن ہے۔ اس میں فرشتے خصوصیت سے اترتے ہیں۔ اور تم میں سے جو شخص بھی مجھ پر درود بھیجیگا۔ اس کا درود (ساتھ ہی ساتھ) میرے پاس لایا جائے گا۔ یہاں تک کہ وہ فارغ ہو جائے ابو الدرداء کہتے ہیں کہ میں نے عرض کیا کہ کیا آپ کی وفات کے بعد بھی؟ آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے اس بات کو انہیں پر حرام کر دیا ہے۔ کہ وہ انبیاء کے وجودوں کو کھا سکے۔ کیونکہ خدا تعالیٰ کا نبی زندہ ہوتا ہے۔ اور خدا تعالےٰ سے

رزق پاتا ہے۔ اس حدیث کو ابن ماجہ نے روایت کیا ہے
فائدہ۔ اس حدیث کے الفاظ نبی اللہ حی یرزق
میں قرآن کریم کی آیت بَلْ اَحْیَاءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ
یُرْزَقُوْنَ۔ کی طرف اشارہ ہے۔ اور اس میں بتایا
گیا ہے۔ کہ اس حیات اور رزق کی حقیقت اسی
کے مطابق ہے۔ جو اس آیت میں بیان ہوئی ہے۔
(۳۵) و عن حسن بن علیؓ رضی اللہ عنہما
قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم۔
صلوا فی بیوتکم ولا تتخذوا قبورا و لا
تتخذوا بیتی عیدا صلوا علی و سلموا۔ فان
صلوتکم و سلامکم۔ یبلغنی اینما کنتم۔
رواہ ابو یعلی فی مسندہ۔ (ترجمہ) امام حسن
رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ
علیہ و سلم نے فرمایا ہے کہ اپنے گھروں میں
نمازیں پڑھا کرو۔ اور انہیں قبریں مت بناؤ (یعنی
جن گھروں میں نمازیں نہیں پڑھی جاتیں اور دعائیں
نہیں کی جاتیں۔ ان میں رہنے والے حقیقی حیات سے
محروم ہوتے ہیں۔ اور نیز یہ کہ نماز تو قبرستان میں
نہیں پڑھی جاتی۔ پس اپنے گھروں کو قبرستانوں کی طرح
مت بناؤ) اور میرے گھر کو (یعنی جہاں میری قبر
ہوگی) بار بار آنے جگہ اور زیارت گاہ مت بنانا

ہاں مجھ پر درود اور سلام بھیجنا - کیونکہ تمہارا سلام
اور درود مجھے پہنچ جائے گا - خواہ تم کہیں ہو گے -
اس حدیث کو ابو یعلی نے اپنی مسند میں روایت کیا ہے
(۳۶) عن حسینؓ بن علی رضی اللہ عنہما
قال قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ و سلم
من ذکرت عندہٗ فخطئ الصلوٰۃ علی خطئ
طریق الجنۃ - رواہ الطبرانی فی المعجم - (ترجمہ) امام حسین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے - کہ آنحضرت
صلے اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے کہ جس شخص کے
پاس میرا ذکر آیا - اور اسے مجھ پر درود بھیجنے کی
توفیق نہ ملی - اور اس کے ہاتھ سے یہ موقع جاتا رہا
اس سے اس وقت جنت تک پہنچنے کی راہ کھوئی گئی
اس حدیث کو طبرانی نے معجم میں روایت کیا ہے -

# درود شریف کے الفاظ کے متعلق احادیث

(۱) عن ابی لیلیؓ قال لقینی کعب بن عجرۃؓ
فقال الا اھدی لک ھدیۃً - خرج علینا رسول
اللہ صلے اللہ علیہ و سلم فقلنا قد عرفنا
کیف نسلم علیک فکیف نصلّی علیک - قال
قولوا - اللّٰھم صلّ علٰی محمّدٍ وّ علٰی اٰلِ محمّدٍ

كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ
اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا
بَارَكْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔
متفق علیہ ۔ وھو اصح حدیث فی
الباب ۔ (ترجمہ) ابو لیلیٰؓ سے روایت ہے کہ مجھ سے
کعبؓ بن عجرہؓ ملے اور کہا کہ کیا میں تمہیں ایک تحفہ
نہ دوں؟ آنحضرت صلے اللہ علیہ و آلہٖ و سلّم ایک
ہم لوگوں کے پاس باہر تشریف لائے تو ہم نے عرض
کیا آپ پر سلام بھیجنے کا طریق تو ہمیں معلوم ہو
چکا ہے ۔ درود آپ پر کس طرح بھیجا جائے آپ نے
فرمایا کہ یوں کہا کرو ۔ اللّٰھم صل علٰے محمد الخ
یعنی اے اللہ! محمدؐ پر اور آپ کی آل پر درود
بھیج ۔ جیسا کہ آل ابراہیمؑ پر درود بھیجنے کا تیرا
وعدہ ہے ۔ تو بہت ہی تعریفوں والا اور بزرگ
شان والا ہے ۔ اے اللہ محمدؐ پر اور آپ کی آل
پر برکات نازل کر جیسا کہ آل ابراہیمؑ پر برکات
نازل کرنے کا تیرا وعدہ ہے ۔ تو بہت ہی تعریفوں
والا اور بزرگ شان والا ہے ۔ یہ حدیث متفق علیہ
ہے ۔ یعنی صحیح بخاری اور صحیح مسلم دونو میں مروی
ہے ۔

فائدہ ۔ مشکوٰۃ المصابیح اور ریاض الصالحین میں

اس حدیث کے درود شریف کے الفاظ اس طرح پر آئے ہیں۔ جیسا کہ عام طور پر نمازوں میں درود شریف پڑھا جاتا ہے۔ یعنی اس طرح پر۔ اللّٰھم صل علی محمّدٍ و علی اٰل محمّدٍ کما صلّیت علی ابراھیم و علی اٰل ابراھیم انّک حمیدٌ مّجیدٌ۔ اللّٰھم بارک علی محمّدٍ و علی اٰل محمّدٍ کما بارکت علی ابراھیم و علی اٰلِ ابراھیم انّک حمیدٌ مّجیدٌ۔

(ترجمہ) اے اللہ تو محمدؐ پر اور آپ کے تمام متبعین پر درود بھیج۔ جیسا کہ تو نے ابراہیمؑ پر اور آلِ ابراہیمؑ پر درود بھیجا ہے۔ تو بہت ہی تعریفوں والا اور بزرگ شان والا ہے۔ اے اللہ تو محمدؐ پر اور محمدؐ کے تمام متبعین پر برکات نازل کر۔ جیسا کہ تو نے ابراہیمؑ پر اور آلِ ابراہیمؑ پر برکات نازل کی ہیں۔ تو بہت ہی تعریفوں والا۔ اور بزرگ شان والا ہے:۔

(۳) وَ عَنْ اَبِیْ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ اَتَانَا رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ وَ نَحْنُ فِیْ مَجْلِسِ سَعْدِ بْنِ عُبَادَۃَ فَقَالَ لَہٗ بَشِیْرُ بْنُ سَعْدٍ قَدْ اَمَرَنَا اللّٰہُ اَنْ نُّصَلِّیَ عَلَیْکَ فَکَیْفَ نُصَلِّیْ عَلَیْکَ۔

قَالَ قُوْلُوْا ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی
اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ وَ
بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا
بَارَکْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ ۔ وَ السَّلَامُ کَمَا
قَدْ عَلِمْتُمْ ۔ (رواہ احمد و مسلم و ابو داؤد
و الترمذی ۔ و صَحَّحَهٗ و النسائی ۔) (ترجمہ)
اور ابو مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ۔ کہ
ہم (چند آدمی) سعدؓ بن عبادہؓ کی مجلس میں بیٹھے
تھے ۔ وہاں آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم ہمارے پاس
تشریف لائے ۔ تو سعدؓ کے لڑکے بشیر نے عرض کیا
کہ اللہ تعالیٰ نے ہمیں آپ پر درود بھیجنے کا حکم
دیا ہے سو ہم کس طرح آپ پر درود بھیجا کریں
حضور نے فرمایا کہ یوں کہا کرو ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ الخ
(یعنی اے اللہ تو محمدؐ پر اور محمدؐ کے تبعین پر
درود بھیج ۔ جیسا کہ تو نے آلِ ابراہیمؑ پر درود
بھیجنے کا وعدہ کیا ہوا ہے ۔ اور محمدؐ پر اور محمدؐ
کے تمام تبعین پر برکات نازل کر ۔ جیسا کہ تو
نے آلِ ابراہیمؑ پر برکات نازل کرنے کا وعدہ
کیا ہوا ہے) اور سلام بھیجنے کا وہی طریق ہے
جو تم معلوم کر چکے ہو ۔ اس حدیث کو امام احمد ۔
اور مسلم اور ابو داؤد اور ترمذی اور نسائیؒ نے

روایت کیا ہے۔ اور ترمذی نے اس حدیث کو صحیح بتایا ہے :۔

(۳) وَ عَنْ اَبِیْ مَسْعُوْدٍ - قَالَ اَقْبَلَ رَجُلٌ حَتّٰی جَلَسَ بَیْنَ یَدَیِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ - وَ نَحْنُ عِنْدَہٗ - فَقَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اَمَّا السَّلَامُ عَلَیْكَ فَقَدْ عَرَفْنَاہُ فَکَیْفَ نُصَلِّیْ عَلَیْكَ اِذَا نَحْنُ صَلَّیْنَا فِیْ صَلَاتِنَا صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْكَ - فَقَالَ فَصَمَتَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ حَتّٰی اَحْبَبْنَا اَنَّ الرَّجُلَ لَمْ یَسْئَلْہُ فَقَالَ اِذَا اَنْتُمْ صَلَّیْتُمْ عَلَیَّ فَقُوْلُوْا - اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ وَ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ وَ السَّلَامُ کَمَا عَلِمْتُمْ (رواہ احمد) وابن ابی خزیمہ و الحاکم وَقَالَ ھو علی شرط مسلم و الدار قطنی

(ترجمہ) ابو مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ کہ ایک دفعہ جب کہ ہم لوگ آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم کی خدمت میں حاضر تھے - ایک شخص نے آ کر حضور کے سامنے بیٹھ کر عرض کیا - کہ اللہ آپ پر درود بھیجے ! آپ پر سلام بھیجنے کا طریق

تو ہم لوگوں کو معلوم ہو چکا ہے۔ درود ہم آپ پر نماز میں کس طرح سے بھیجا کریں؟ ابو مسعودؓ کہتے ہیں۔ کہ یہ سوال سنکر حضور خاموش ہو گئے۔ حتیٰ کہ ہم لوگ اپنے دلوں میں یہ کہنے لگے۔ کہ کاش اس شخص نے آپ سے یہ سوال نہ کیا ہوتا۔ اس کے بعد آپ نے فرمایا۔ کہ جب تم مجھ پر درود بھیجا چاہو۔ تو یوں کہا کرو۔ اللھم صل الخ (یعنی اے اللہ! نبیؐ امی محمد (صلے اللہ علیہ و سلم) پر اور محمدؐ کے تمام متبعین پر درود بھیج جیسا کہ تو نے ابراہیمؑ اور آلِ ابراہیمؑ پر درود بھیجا ہے۔ اور محمدؐ پر اور محمدؐ کی تمام آل پر برکات نازل کر جیسا کہ آلِ ابراہیمؑ پر برکات نازل کرنے کا تیرا وعدہ ہے) اور سلام کا وہی طریق ہے۔ جو تمہیں معلوم ہو چکا ہے۔ اس حدیث کو امام احمد اور ابن خزیمہ اور حاکم نے روایت کیا ہے۔ کہ یہ حدیث مسلم کی شرط کے مطابق ہے۔ اور اسے دار قطنی نے بھی روایت کیا ہے۔

(۴) عَنْ اَبِیْ حُمَیْدِ نِ السَّاعِدِیِّ۔ اَنَّھُمْ قَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ کَیْفَ نُصَلِّیْ عَلَیْکَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ قُوْلُوْا۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اَزْوَاجِہٖ وَ ذُرِّیَّتِہٖ کَمَا بَارَکْتَ

کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ وَبَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اَزْوَاجِہٖ وَذُرِّیَّتِہٖ

عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ ۔ ترجمہ
ابو حمید ساعدی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بعض
صحابہ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ! ہم آپ پر
درود کس طرح بھیجا کریں ؟ آپ نے فرمایا ۔ کہ یوں کہا
کرو ۔ اللّٰھُمَّ صَلِّ الخ (یعنی اے اللہ تو محمد پر اور
آپ کی بیویوں پر اور آپ کی اولاد پر درود بھیج ۔
جیسا کہ آلِ ابراہیم پر درود بھیجنے کا تیرا وعدہ ہے
اور محمد پر اور آپ کی بیویوں پر اور آپ کی اولاد پر برکات
بھیج ۔ جیسا کہ آلِ ابراہیم پر برکات بھیجنے کا تیرا
وعدہ ہے ۔ تو تو بہت ہی تعریفوں اور بزرگی شان
والا ہے ) یہ حدیث متفق علیہ ہے ۔

(۵) وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ نِ الْخُدْرِیِّ ۔ قَالَ قُلْنَا یَا
رَسُوْلَ اللّٰہِ ھٰذَا السَّلَامُ عَلَیْکَ عَرَفْنَاہُ
فَکَیْفَ الصَّلٰوۃُ عَلَیْکَ ۔ قَالَ قُوْلُوْا ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ
عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَ رَسُوْلِکَ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی
اِبْرَاھِیْمَ وَ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ ۔ رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ
وَ النَّسَائِیُّ وَ ابْنُ مَاجَۃَ ۔ ترجمہ ۔ اور ابو سعید
خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ۔ کہ ہم لوگوں
نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض
کیا ۔ کہ یا رسول اللہ ! آپ پر سلام بھیجنے کا طریق

تو ہم معلوم کر چکے ہیں۔ درود آپ پر کس طرح بھیجا کریں۔ آپ نے فرمایا کہ یوں کہا کرو۔ اللھم صل الخ (یعنی اے اللہ! تو اپنے بندے اور اپنے رسول محمدؐ پر درود بھیج۔ جیسا کہ تو نے ابراہیمؑ پر درود بھیجا ہے۔ اور محمدؐ پر اور محمدؐ کے تمام متبعین پر برکات نازل کر۔ جیسا کہ ابراہیمؑ کی آل پر برکات نازل کرنے کا تیرا وعدہ ہے) اس حدیث کو بخاری نسائی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

(۶) وَ عَنْ مُوسٰی بْنِ طَلْحَۃَ رض قَالَ قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ کَیْفَ الصَّلٰوۃُ عَلَیْکَ۔ قَالَ قُلْ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔ وَ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔ رواہ احمد۔ ...آلِ

(ترجمہ) اور موسیٰ بن طلحہؓ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا۔ کہ یا رسول اللہ! آپ پر درود کس طرح بھیجا جائے۔ آپ نے فرمایا کہ یوں کہا کرو۔ اللھم صل الخ (یعنی اے اللہ! تو محمدؐ پر اور محمدؐ کے تمام متبعین پر درود بھیج۔ جیسا کہ تو نے ابراہیمؑ پر درود بھیجا ہے۔ تو بہت ہی تعریفوں والا اور بزرگ شان والا ہے۔ اور محمدؐ پر اور محمدؐ کے تمام متبعین پر برکات

نازل کر جیسا کہ آلِ ابراہیمؑ پر برکات نازل کرنے
کا تیرا وعدہ ہے۔ تو بہت ہی تعریفوں والا اور
بزرگ شان والا ہے) اس حدیث کو امام احمدؒ نے
روایت کیا ہے۔

(۷) وَ عَنْ مُوسٰی بْنِ طَلْحَۃَ رض۔ اَنَّ رَجُلًا
اَتَی النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ فَقَالَ کَیْفَ
نُصَلِّیْ عَلَیْکَ یَا نَبِیَّ اللّٰہِ۔ قَالَ قُوْلُوْا۔ اَللّٰھُمَّ
صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاہِیْمَ اِنَّکَ
حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔ وَ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ
مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاہِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ
مَّجِیْدٌ۔ رواہ النسائی۔ (ترجمہ) اور موسیٰ بن
طلحہؓ سے روایت ہے۔ کہ ایک شخص نے آنحضرت صلے
اللہ علیہ و سلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض
کیا کہ اے خدا کے نبیؐ! ہم آپ پر درود کس طرح
بھیجا کریں۔ آپ نے فرمایا کہ یوں کہا کرو۔ اللھم
صلّ الخ (یعنی اے اللہ! تو محمدؐ پر درود بھیج۔ جیسا
کہ تو نے ابراہیمؑ پر درود بھیجا ہے۔ تو بہت ہی
تعریفوں والا۔ اور بزرگ شان والا ہے۔ اور تو محمدؐ
پر اور محمدؐ کے تمام متبعین پر برکات نازل کر جیسا کہ
تو نے ابراہیمؑ پر برکات نازل کی
ہیں۔ تو بہت ہی تعریفوں والا اور بزرگ شان والا ہے

اس حدیث کو نسائی نے روایت کیا ہے:

(۸) وَ فِیْ رِوَایَۃٍ عَنْہُ - قَالَ قُلْنَا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ کَیْفَ الصَّلٰوۃُ عَلَیْکَ قَالَ قُوْلُوْا - اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ - وَ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ - (رواہ النسائی) (ترجمہ) اور موسیٰ ابن طلحہؓ ہی سے ایک روایت اس طرح پر ہے کہ ہم نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ آپ پر درود کس طرح بھیجا جائے - حضور نے فرمایا کہ یوں کہا کرو - اللھم صل الخ (یعنی اے اللہ تو محمدؐ پر درود بھیج - جیسا کہ تو نے ابراہیمؑ اور آلِ ابراہیمؑ پر درود بھیجا ہے - تو بہت ہی تعریفوں والا اور بزرگ شان والا ہے - اور تو محمد پر اور محمد کے تمام متبعین پر برکات نازل کر - جیسا کہ تو نے ابراہیمؑ پر برکات نازل کی ہیں - تو بہت ہی تعریفوں والا اور بزرگ شان والا ہے) اس حدیث کو نسائی نے روایت کیا ہے -

(۹) وَعَنْ عَلِیٍّؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ - مَنْ سَرَّہٗ اَنْ یَّکْتَالَ بِالْمِکْیَالِ الْاَوْفٰی اِذَا صَلّٰی عَلَیْنَا اَھْلِ الْبَیْتِ فَلْیَقُلْ

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ صَلَوَاتِكَ وَ بَرَكَاتِكَ عَلٰى مُحَمَّدِ النَّبِيِّ وَ اَزْوَاجِهٖ اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَ ذُرِّيَّتِهٖ وَ اَهْلِ بَيْتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ - رواہ النسائی و ابو داؤد - (ترجمہ) اور حضرت علیؓ سے روایت ہے - کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلّم نے فرمایا - کہ جس شخص کے لئے یہ بات خوشی کا موجب ہو - کہ ہم اہل بیت پر درود بھیجتے وقت اپنا حصّہ کامل پیمانہ کے ساتھ لے - وہ یوں کہے - اللّٰھم صل الخ (یعنی اے اللہ! اپنی تمام قسم کی صلوٰۃ یعنی خاص رحمتیں اور اپنی تمام اقسام کی برکات اپنے نبیؐ محمد پر اور آپ کی تمام بیویوں امہات المؤمنین پر اور آپ کی تمام اولاد اور تمام اہل بیت پر بھیج - جیسا کہ تو نے ابراہیمؑ پر درود بھیجا ہے تو بہت ہی تعریفوں والا اور بزرگ شان والا ہے -) اس حدیث کو نسائی اور ابو داؤد نے روایت کیا ہے

(اس حدیث کے بعض وجوہ پر جرح کی گئی ہے)

(۱۰) وَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رض - اَنَّهُمْ سَاَلُوْا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ - كَيْفَ نُصَلِّيْ عَلَيْكَ قَالَ قُوْلُوْا - اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ وَ بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَ اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ

فِی الْعَالَمِیْنَ - اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ - رواہ محمد بن اسحاق السراج و عبد الوہاب بن منده کذا -

(ترجمہ) حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے۔ کہ بعض صحابہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم کی خدمت میں سوال کیا۔ کہ ہم آپ پر درود کس طرح بھیجا کریں آپ نے فرمایا۔ کہ یوں کہا کرو۔ اللّٰھم صل الخ (یعنی اے اللہ! تو محمد پر اور محمد کے تمام متبعین پر درود بھیج۔ اور محمد پر اور محمد کے تمام متبعین پر برکات نازل کر۔ جیسا کہ تو نے ابراہیم اور آلِ ابراہیم پر تمام عالمین میں برکات نازل کیں۔ تو بہت ہی تعریفوں والا اور بزرگ شان والا ہے) اس حدیث کو محمد ابن اسحاق سراج نے اور عبد الوہاب بن مندہ نے روایت کیا ہے۔

(۱۱) وَ عَنْهُ اِنَّهٗ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كَيْفَ نُصَلِّيْ عَلَيْكَ يَعْنِيْ فِي الصَّلٰوةِ - قَالَ تَقُوْلُوْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ ثُمَّ تُسَلِّمُوْنَ عَلَيَّ - رواہ الشافعی - (ترجمہ) اور حضرت ابو ہریرہؓ ہی سے روایت ہے۔ کہ میں نے عرض کیا۔ کہ یا رسول اللہ! (نماز میں) آپ پر درود کس طرح بھیجا جائے۔

آپ نے فرمایا کہ تم یوں کہا کرو۔ اللّٰھمّ صلّ الخ (یعنی اے اللہ! محمدؐ پر اور محمدؐ کے تمام متبعین پر درود بھیج۔ جیسا کہ تو نے ابراہیمؑ پر درود بھیجا ہے اور محمدؐ پر اور محمدؐ کے تمام متبعین پر برکات نازل کر۔ جیسا کہ تو نے ابراہیمؑ پر برکات نازل کی ہیں۔) پھر تم مجھ پر سلام بھیجا کرو۔ اس حدیث کو امام شافعیؒ نے روایت کیا ہے۔

(۱۲) وَ عَنْ بُرَیْدَۃَ ؓ بْنِ الْحُصَیْبِ قَالَ قُلْنَا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ قَدْ عَلِمْنَا السَّلَامُ عَلَیْکَ۔ فَکَیْفَ الصَّلٰوۃُ عَلَیْکَ۔ قَالَ قُوْلُوْا۔ اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ صَلٰوتِکَ وَ رَحْمَتَکَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا جَعَلْتَھَا عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔ رواہ الحسن بن شاذان۔ (ترجمہ) حضرت بریدہؓ بن حصیبؓ سے روایت ہے۔ کہ ہم نے عرض کیا۔ یا رسول اللہ! آپ پر سلام بھیجنے کا طریق تو ہمیں معلوم ہو گیا ہے۔ درود آپ پر کس طرح بھیجا جائے۔ آپ نے فرمایا۔ کہ یوں کہا کرو۔ اللّٰھمّ صلّ الخ (یعنی اے اللہ! محمدؐ پر اور محمدؐ کے تمام متبعین پر ہر رنگ میں درود اور رحمتیں بھیج۔ جیسا کہ تو نے ابراہیم پر بھیجی ہیں۔ تو بہت ہی تعریفوں والا اور بزرگ شان والا ہے) اس

حدیث کو حسن بن شاذان نے روایت کیا ہے۔

(۱۳) وَ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رض قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ قَالَ اِذَا تَشَہَّدَ اَحَدُکُمْ فِی الصَّلٰوۃِ فَلْیَقُلْ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ وَ بَارَکْتَ وَ تَرَحَّمْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ رواہ الحاکم فی المستدرک و البیہقی فی السنن

(ترجمہ) اور عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے۔ کہ جب تم میں سے کوئی شخص نماز میں تشہد کر چکے۔ تو یوں کہے۔ اللّٰھم صل الخ (یعنی اے اللہ! محمدؐ پر اور محمد کے تمام متبعین پر درود بھیج۔ جیسا کہ تونے ابراہیم اور آلِ ابراہیمؑ پر درود اور برکات اور اپنی رحمتیں نازل کی ہیں۔ تو بہت ہی تعریفوں والا اور بزرگ شان والا ہے۔) اس حدیث کو حاکم نے مستدرک میں اور بیہقی نے سنن میں روایت کیا ہے:

(۱۴) وَ عَنْہُ اِنَّہٗ قَالَ عَلَّمَنِیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ۔ اَلتَّشَہُّدُ کَمَا کَانَ یُعَلِّمُنَا السُّوْرَۃَ مِنَ الْقُرْاٰنِ۔ اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰہِ وَالصَّلَوَاتُ وَ الطَّیِّبَاتُ۔ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَ

رَحْمَۃُ اللّٰہِ وَ بَرَکَاتُہٗ - اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَ عَلٰی
عِبَادِ اللّٰہِ الصَّالِحِیْنَ - اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا
اللّٰہُ وَ اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَ رَسُوْلُہٗ -
رواہ الدار قطنی - (ترجمہ) اور عبد اللہ بن مسعودؓ
ہی سے روایت ہے - کہ جس طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ
و سلم اہتمام کے ساتھ ہمیں قرآن کریم کی کوئی نازل
ہونے والی سورت سکھاتے اور پڑھاتے تھے اسی اہتمام
سے حضور نے مجھے تشہد کی دعا سکھائی تھی - جو یہ
ہے - التحیات للہ الخ (یعنی ہماری تمام زبانی اور بدنی
اور مالی عبادتیں اللہ تعالےٰ کے لئے مخصوص ہیں - اے
نبی تجھ پر سلام اور اللہ کی رحمت اور اس کی
برکات ہوں - ہم پر اور اللہ تعالےٰ کے تمام نیک بندوں
پر سلام ہو - میں شہادت دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ
ہی معبود بر حق ہے - اس کے سوا کوئی قابل پرستش
اور حقیقی طور پر قابل محبت نہیں - اور میں شہادت
دیتا ہوں کہ محمدؐ اس کا بندہ اور اس کا رسول
ہے - اس حدیث کو دار قطنی نے روایت کیا ہے -
(نوٹ) ایک روایت میں اس دعا کے بعد درود
شریف کے یہ الفاظ بھی آئے ہیں - اَللّٰھُمَّ صَلِّ
عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اَھْلِ بَیْتِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ
عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ - اَللّٰھُمَّ صَلِّ

عَلَيْنَا مَعَهُمْ ۔ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى
اَهْلِ بَيْتِهٖ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ
حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۔ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلَيْنَا مَعَهُمْ ۔ صَلَوٰتُ
اللّٰهِ وَ صَلَوٰتُ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلٰى مُحَمَّدٍ النَّبِيِّ ۔
اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهٗ

(ترجمہ) اے اللہ ! محمد پر اور آپ کے اہل بیت پر
درود بھیج جیسا کہ تو نے ابراہیمؑ پر درود بھیجا ہے تو
بہت ہی تعریفوں والا اور بزرگ شان والا ہے۔
اے اللہ ! ان کے ساتھ ہم پر بھی اپنی خاص رحمتیں
نازل کر۔ اے اللہ محمد پر اور آپ کے اہل بیت
پر برکات نازل کر۔ جیسا کہ آل ابراہیمؑ پر برکات
نازل کرنے کا تیرا وعدہ ہے۔ تو بہت ہی تعریفوں والا
اور بزرگ شان والا ہے۔ اے اللہ ان کے ساتھ ہم پر بھی
برکات نازل کر۔ محمد رسول اللہ پر اللہ کی رحمتیں ہوں

(۵) وَ عَنْ رُوَيْفِعِ بْنِ ثَابِتٍ الْاَنْصَارِيِّ رضی قَالَ
قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ ۔ مَنْ
قَالَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اَنْزِلْهُ الْمَقْعَدَ
الْمُقَرَّبَ عِنْدَكَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَجَبَتْ لَهٗ شَفَاعَتِيْ
رواه الطبرانی فی المعجم الکبیر و اسماعیل
بن اسحاق فی کتابہ ۔ (ترجمہ) رویفع بن ثابت
انصاریؓ سے روایت ہے۔ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ

و سلم نے فرمایا ہے کہ جو شخص اللھم صل الخ کہیگا۔ (یعنی اے اللہ محمدؐ پر درود بھیج اور قیامت کے دن آپ کو اپنے حضور میں کامل قرب کے مقام میں جگہ دینا) اس کے لیئے میری شفاعت یقیناً متحقق ہوگی۔ اس حدیث کو طبرانی نے معجم کبیر میں اور اسمٰعیل بن اسحاق نے اپنی کتاب میں روایت کیا ہے۔

(۱۲) وَعَنْ زَيْدِ بْنِ خَارِجَةَ قَالَ اَنَا سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَيْفَ الصَّلٰوةُ عَلَيْكَ۔ فَقَالَ صَلُّوْا وَ اجْتَهِدُوْا ثُمَّ قُوْلُوْا اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ رواہ النسائی۔ (ترجمہ) زید بن خارجہ سے روایت ہے کہ خود میں نے آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم کی خدمت میں عرض کیا تھا۔ کہ آپ پر درود کس طرح بھیجا جائے۔ جس پر آپ نے فرمایا تھا کہ اس طرح پر کہ نماز پڑھو۔ اور خوب اچھی طرح پوری کوشش توجہ سے پڑھو۔ اور (نماز میں بیٹھ) یوں کہو۔ اللھم بارکت الخ (یعنی اے اللہ تو محمدؐ پر اور آپ کی آل پر برکات نازل کر جیسا کہ آل ابراہیم پر برکات نازل کرنے کا تیرا وعدہ ہے۔ تو بہت ہی تعریفوں والا اور بزرگ شان والا ہے) اس حدیث کو نسائی نے روایت

کیا ہے۔

# درود شریف پڑھنے کے چند خاص مواقع

(۱) نماز کے آخری تشہد میں یعنی آخری رکعت کے قعدہ میں اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰہِ سے لیکر وَ اَشْہَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَ رَسُوْلُہٗ۔ پڑھ چکنے کے بعد درود شریف کا پڑھنا نہایت ضروری ہے۔ جیسا کہ اس بارہ میں احادیث پہلے آ چکی ہیں۔ جن میں سے ایک یہ ہے۔ کہ سہل بن سعد ساعدی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے۔ کہ لَا صَلٰوۃَ لِمَنْ لَمْ یُصَلِّ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ جس کو طبرانی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔ یعنی درود شریف کے بغیر نماز ہی درست نہیں ہوتی۔ یہی مذہب امام شافعیؒ کا ہے۔ اور حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم نے فرمایا ہے۔ کہ اِذَا تَشَہَّدَ اَحَدُکُمْ فِی الصَّلٰوۃِ فَلْیَقُلْ اَللّٰہُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ الخ۔ یعنی جب نماز میں تشہد پڑھ چکو۔ تو درود شریف پڑھو۔ اس حدیث کو حاکم نے مستدرک میں اور بیہقی نے سنن میں روایت

کیا ہے۔
اور عبد اللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم بھی تشہد کے بعد درود شریف پڑھنے کا ارشاد فرماتے تھے۔ اور بریدہؓ سے روایت ہے۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے مجھے فرمایا۔ یا بُرَیْدَۃُ اِذَا صَلَّیْتَ فِیْ صَلٰوتِکَ فَلَا تَتْرُکَنَّ الصَّلٰوۃَ عَلَیَّ فِیْھَا۔ فَاِنَّھَا زَکٰوۃُ الصَّلٰوۃِ یعنی اے بریدہؓ جب نماز پڑھو۔ تو اس میں مجھ پر درود بالضرور بھیجا کرو۔ کیونکہ یہ نماز کو بڑھاتا اور کمال بخشتا ہے۔ اس حدیث کو دار قطنی نے روایت کیا ہے۔

(۲) دوسرا موقع درود شریف کے پڑھنے کا نماز کا پہلا تشہد ہے۔ لیکن یہ قول صرف امام شافعیؒ کا ہے۔ اور اُن کا استدلال انہی مذکورہ بالا احادیث سے ہے۔ لیکن انہوں نے بھی اسے واجب نہیں قرار دیا۔ بلکہ مستحب ہی بتایا ہے۔

(۳) تیسرا موقع دعاء قنوت ہے۔ چنانچہ سنن نسائی میں حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے نماز وتر میں پڑھنے کے لئے مجھے یہ دعاء سکھلائی۔ اَللّٰھُمَّ اھْدِنِیْ فِیْمَنْ ھَدَیْتَ وَ عَافِنِیْ فِیْمَنْ عَافَیْتَ وَتَوَلَّنِیْ

فیمن تولیت وقنی شر ما قضیت - فانک
تقضی و لا یقضی علیک - انہ لا یذل
من والیت - تبارکت ربنا و تعالیت و
صلی اللہ علی النبی -

(۴) چوتھا موقع درود شریف کے پڑھنے کا نماز جنازہ ہے - جس میں دوسری تکبیر کے بعد درود شریف پڑھا جاتا ہے -

(۵) پانچواں موقع درود شریف پڑھنے کا خطبہ اور لیکچر ہے - جیسے جمعہ یا عیدین کا خطبہ - یا کسی اور اہم اور ذی شان موقع کا لیکچر بلکہ امام شافعیؒ اور امام احمدؒ کے نزدیک تو درود شریف پڑھنے کے بغیر کوئی دینی خطبہ پڑھنا جائز ہی نہیں - اور خطبوں اور لیکچروں میں اس طرح درود شریف پڑھنا چاہئے کہ کلمہ شہادت سے لیکچر کو شروع کیا جائے - اور اس کے ساتھ ہی درود شریف بھی پڑھا جائے -

(۶) چھٹا مقام درود شریف کا اذان کے اختتام کا وقت ہے - جب مؤذن اذان کہہ چکے - تو اس وقت آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم کے لئے یہ دعا کرنی چاہئے -

اللھم رب ھذہ الدعوۃ التامۃ و الصلوۃ
القائمۃ ات محمدا الوسیلۃ و الفضیلۃ و
ابعثہ مقاما محمودا الذی وعدتہ - اور

حضرت عبد اللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم سے یہ ارشاد سنا کہ جب تم مؤذن سے اذان سنو تو جو کچھ وہ کہے۔ وہی تم بھی کہو۔ اور اس کے بعد مجھ پر درود بھیجو۔ إِذَا سَمِعْتُمُ الْمُؤَذِّنَ فَقُولُوا مِثْلَ مَا يَقُولُ ثُمَّ صَلُّوا عَلَيَّ فَإِنَّهُ مَنْ صَلَّى عَلَيَّ صَلَوٰةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ بِهَا عَشْرًا ثُمَّ سَلُوا اللّٰهَ لِيَ الْوَسِيْلَةَ فَإِنَّهَا مَنْزِلَةٌ فِي الْجَنَّةِ لَا تَنْبَغِي إِلَّا لِعَبْدٍ مِنْ عِبَادِ اللّٰهِ۔ وَأَرْجُوا أَنْ أَكُوْنَ أَنَا هُوَ فَمَنْ سَأَلَ اللّٰهَ لِيَ الْوَسِيْلَةَ حَلَّتْ عَلَيْهِ شَفَاعَتِي۔ رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

(۷) اسی طرح جماعت کی تکبیر اقامت کے وقت درود پڑھنا بھی مسنون ہے۔ پس یہ ساتواں مقام ہے۔

(۸) آٹھواں مقام اس کا دعاء کی ابتداء ہے۔ جیسا کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے۔ إِذَا دَعَا أَحَدُكُمْ فَلْيَبْدَأْ بِتَحْمِيْدِ اللّٰهِ وَ الثَّنَاءِ عَلَيْهِ ثُمَّ يُصَلِّ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ ثُمَّ لِيَدْعُ بَعْدُ بِمَا شَاءَ۔ یعنی جب دعاء کرتی ہو تو پہلے خدا تعالیٰ کی تحمید کی جائے۔ اس کے بعد درود شریف پڑھا جائے اور پھر دعا کی جائے۔

(۹) نواں مقام دعا کا آخر ہے۔ چنانچہ آنحضرت

صلے اللہ علیہ و سلم فرماتے ہیں۔ کہ مَا مِنْ دُعَاءٍ اِلَّا بَیْنَہٗ وَ بَیْنَ اللّٰہِ حِجَابٌ حَتّٰی یُصَلّٰی عَلٰی مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ۔ یعنی کوئی دعاء اللہ تعالیٰ کے اور دعاء کرنے والے کے درمیان سے حجاب دُور نہیں کرتی یعنی رسا نہیں ہوتی۔ جب تک کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم پر درود نہ پڑھا جائے۔

(۱۰) دسواں مقام درود شریف پڑھنے کا دعاء کا وسط ہے۔ غرض دعاء کے شروع میں مذکورہ بالا حدیث اور اسی مضمون کی دیگر احادیث کی بناء پر۔ اور آخر میں اس بناء پر۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے۔ کہ مَا مِنْ دُعَاءٍ اِلَّا بَیْنَہٗ وَبَیْنَ اللّٰہِ حِجَابٌ حَتّٰی یُصَلّٰی عَلٰی مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ اور آخر میں اسلئے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے۔ کہ اجعلونی فی وسط الدعاء و فی اولہ و فی اٰخرہٖ۔

(۱۱ و ۱۲) گیارہواں مقام مسجد میں داخل ہونے کا۔ اور بارہواں مقام مسجد سے واپس جانے کا وقت ہے۔ چنانچہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے کہ اِذَا دَخَلَ اَحَدُکُمُ الْمَسْجِدَ فَلْیُسَلِّمْ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ۔ وَ لْیَقُلْ۔ اَللّٰھُمَّ

اَللّٰھُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ۔ فَاِذَا خَرَجَ فَلْیُسَلِّمْ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ وَ لْیَقُلْ اَللّٰھُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ الشَّیْطَانِ۔ رواہ ابن خزیمہ فی صحیحہ

یعنی جب تم میں سے کوئی شخص مسجد میں جائے تو نبی پر سلام بھیجے اور یہ دعا کرے۔ اللھم افتح لی الخ یعنی اے اللہ اپنی رحمت کے تمام دروازے مجھ پر کھول دے۔ اور جب واپس نکلے۔ تو اس وقت بھی نبی پر سلام بھیجے اور یہ دعا کرے۔ اللھم اجرنی الخ یعنی اے اللہ مجھے شیطان کے شر سے محفوظ رکھ اور اپنی پناہ بخش۔

(۱۲) جب آپ کا ذکر آئے تو اس وقت آپ پر درود بھیجنا ضروری ہوتا ہے۔

(۱۳) لوگوں کے اجتماعات کے مواقع پر آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم پر درود بھیجنا چاہیئے۔ اور وہ اس طرح پر کہ اگر سلسلہ کلام میں خود بخود آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم کا ذکر مبارک آجائے تو بہتر۔ ورنہ خود اس ذکر کی کوئی تقریب پیدا کرکے اور آپ کا ذکر مبارک کرکے آپ پر درود پڑھنا چاہیئے۔ اور اپنے کسی اجتماع اور کسی مجلس کو آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم پر درود بھیجنے سے خالی نہیں گذارنا چاہیئے۔ صحیح ابن حبان میں حضرت ابو ہریرہؓ سے

روایت ہے۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلّم نے فرمایا ہے کہ مَا قَعَدَ قَوْمٌ مَقْعَدًا لَا يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ فِيْهِ وَ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ اِلَّا كَانَ عَلَيْهِمْ حَسْرَةٌ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَ اِنْ دَخَلُوا الْجَنَّةَ لِلثَّوَابِ۔ و ھذا الاسناد علی شرط الصحیحین۔ یعنی جس مجلس میں خدا تعالیٰ کا ذکر نہ کیا جائے۔ اور آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلّم پر درود نہ بھیجا جائے وہ مجلس گو کسی ایسے نیک کام کیلئے قائم کی گئی ہو۔ جس کا اجر پا کر وہ لوگ جنت میں پہنچ جائیں۔ تاہم یہ بات ان کے لئے افسوس اور حسرت کا موجب ہوگی۔ کہ اس مجلس میں ہم نے آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلّم پر درود نہ بھیجا۔

(۱۵-۱۶-۱۷) جب کسی کاروبار کے لئے یا اگر کسی نے دعوت دی ہو تو اس کے لئے۔ یا کسی جنازہ میں شمولیت کے لئے جانے لگیں۔ تو اس وقت بھی آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلّم پر درود بھیجنا چاہئے

(۱۸) جب سو کر اٹھیں تو اس وقت بھی آپ پر درود پڑھنا چاہئے۔ تا کہ انسان کی اس نئی زندگی کی ابتدار درود شریف کے ساتھ ہو۔ کیونکہ اس وقت انسان ایک نئی زندگی پا رہا ہوتا ہے۔

(۱۹ و ۲۰) جمعہ کے دن خصوصیت سے کثرت کے ساتھ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم پر درود بھیجنا چاہیئے۔ ابو امامہؓ سے روایت ہے۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے کہ اَکْثِرُوْا عَلَیَّ الصَّلٰوۃَ فِیْ کُلِّ یَوْمِ الْجُمُعَۃِ۔ فَاِنَّ صَلٰوۃَ اُمَّتِیْ تُعْرَضُ عَلَیَّ فِیْ کُلِّ یَوْمِ الْجُمُعَۃِ۔ فَمَنْ کَانَ اَکْثَرَھُمْ عَلَیَّ صَلٰوۃً کَانَ اَقْرَبَھُمْ مِنِّیْ مَنْزِلَۃً۔ رواہ البیہقی

یعنی ہر جمعہ کے دن کثرت سے مجھ پر درود بھیجو۔ کیونکہ ہر جمعہ کے روز میری امت کی طرف سے درود میرے سامنے لایا جائے گا۔ اور جو مجھ پر سب سے زیادہ درود بھیجنے والا ہوگا۔ اسی کا مقام سب سے زیادہ مجھ سے قریب ہوگا۔ اس بارہ میں بکثرت احادیث مروی ہیں۔

(۲۰) مجلس سے اٹھ کر واپس جانے کے وقت۔

(۲۱) مساجد کے پاس سے گذرنے کے وقت۔

(۲۲) فکر و اندوہ اور تکلیف کے موقع پر۔

(۲۳) آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم کا نام لکھنے کے وقت ساتھ ہی آپ پر درود شریف تحریر میں بھی بھیجنا چاہیئے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے۔ کہ مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ فِیْ کِتَابٍ لَمْ

تَنْزِلُ الصَّلٰوةُ عَادِيَةً لَهٗ مَادَامَ اِسْمِيْ فِيْ ذٰالِكَ الْكِتَابِ۔ یعنی جو شخص کسی کتاب میں مجھ پر درود بھیجیگا۔ اس پر اس وقت تک خدا تعالیٰ کی طرف سے خاص رحمتیں نازل ہوتی رہینگی، جب تک کہ اس کتاب میں میرا نام لکھا ہوا قائم رہیگا اور حضرت ابو ہریرہؓ سے ان الفاظ میں مروی ہے کہ من صلّٰی علیّ فی کتاب لم تزل الملٰئکة یستغفرون له مادام اسمی فی ذالك الكتاب۔ یعنی جبتک میرا نام اس کتاب میں لکھا رہیگا۔ اس وقت تک۔ برابر فرشتے اس شخص کیلئے بخشش مانگتے رہینگے۔

(۲۴) تعلیم و تبلیغ دین کے وقت۔ کیونکہ یہ شرف اور یہ موقع بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم کے ذریعہ سے اور آپ ہی کے طفیل حاصل ہو رہا ہوتا ہے۔ اور اس کی قبولیت بھی اسی نسبت سے وابستہ ہے۔

(۲۵) صبح و شام کو۔ و النعم ما قالت الخنساء
يُذَكِّرُنِيْ طُلُوْعُ الشَّمْسِ صَخْرًا + وَ اَذْكُرُهٗ بِكُلِّ مُغِيْبِ شَمْسٍ

(۲۶) جب کوئی گناہ ہو جائے تو اس کے کفارہ کے لئے دردمند دل کے ساتھ اسی وقت درود شریف سے توسل کرنا اور ساتھ ہی استغفار کرنا چاہیے۔

(۲۸) تنگدستی کے وقت آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلّم پر درود بھیجنا۔ اور اس تنگی کی حالت میں بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلّم کے حق میں دعائیں کرنے کو ہی مقدم رکھنا خدا تعالیٰ کی خاص مہربانی کا موجب ہو کر اس تنگی اور تکلیف کے دور ہونے کا ایک بہترین ذریعہ اور وسیلہ بن جاتا ہے۔ آنحضرت صلّے اللہ علیہ و سلّم فرماتے ہیں۔ کہ کثرۃ الذکر و الصّلٰوۃ عَلَیَّ تنفی الفقر۔ یعنی کثرت ذکر الٰہی اور مجھ پر کثرت سے درود بھیجنا فقر وفاقہ کا بھی علاج ہے۔

(۲۹) کوئی مشکل یا کوئی احتیاج پیش آ جانے کیوقت جیسا کہ جابرؓ بن عبداللہ رضؓ سے روایت ہے۔ کہ آنحضرت صلّی اللہ علیہ و سلّم نے فرمایا ہے من صلّٰی علیَّ مائۃ صلوٰۃ حین یصلّی الصبح قبل ان یتکلم قضی اللّٰہ لہٗ مائۃ حاجۃ۔ یعجّل لہٗ منھا ثلاثین حاجۃ و اخر لہٗ سبعین۔ و فی المغرب مثل ذالک۔ یعنی جو شخص صبح کی نماز کے بعد دنیوی باتوں میں مشغول ہونے سے پہلے۔ اور اسی طرح نماز مغرب کے بعد مجھ پر سو بار درود بھیجیگا۔ اس کی سو حاجتیں اللہ تعالیٰ پوری کر دے گا۔ تیس تو دنیا میں ہی اس کی حاجتیں پوری ہونگی۔ اور باقی ستّر کا اجر وہ آخرت میں پائے گا۔

(۳۰) خطبہ (نکاح کی درخواست) کے موقع پر۔

(۳۱) وضو کے بعد۔ جیسا کہ واثلہؓ بن عبداللہؓ سے مروی ہے۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے اِذَا فَرَغَ اَحَدُکُمْ مِنْ طُھُوْرِہٖ فَلْیَقُلْ اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَ رَسُوْلُہٗ۔ ثُمَّ لِیُصَلِّ عَلَیَّ۔ فَاِذَا قَالَ ذَالِکَ فُتِحَتْ لَہٗ اَبْوَابُ الرَّحْمَۃِ۔ یعنی جب وضو کر لیا جائے۔ تو اس وقت کلمہ شہادت اور درود شریف پڑھنا چاہیئے۔ اس سے رحمت کے تمام دروازے کھل جاتے ہیں۔

(۳۲) ذکر الٰہی کے ہر ایک حلقہ میں۔ جیسا کہ اس بارہ میں حدیث ذکر ہو چکی ہے۔

(۳۳) جب آیت۔ اِنَّ اللّٰہَ وَ مَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَ سَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا۔ پڑھی جائے۔ خواہ نماز میں یا نماز سے باہر تو اس وقت بھی آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم پر درود بھیجنا چاہیئے۔

(۳۴) آنحضرت صلّی اللہ علیہ و سلم کے فیوض سے مستفیض ہونے کے لئے جو آیت قَدِّمُوْا بَیْنَ یَدَیْ نَجْوٰکُمْ صَدَقَۃً میں تقدیم صدقہ کا حکم ہے۔ اگر اس کی طاقت نہ ہو۔ یا یوں بھی کوئی صدقہ کرنے کی خواہش پیدا ہو۔ مگر توفیق نہ ہو تو اس کی بجائے

آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم پر درود بھیجنا چاہئے۔ اور تمام مومنوں کو اس دعاء میں شامل کرنا چاہئے۔ چنانچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم فرماتے ہیں۔ کہ ایما رجل لم یکن عندہ صدقۃ فلیقل فی دعائہ اللّٰھم صلِّ علےٰ محمدٍ عبدِکَ و رسولِکَ و صلِّ علی المؤمنینَ و المؤمناتِ والمسلمینَ و المسلماتِ فانّھا لہٗ زکوٰۃٌ۔ یعنی جو شخص صدقہ نہ دے سکتا ہو۔ وہ اس کی بجائے دعاء میں یہ الفاظ کہے اللّٰھم صلّ الخ۔

(۳۵) ہر اہمیت رکھنے والی بات کرنے کے وقت درود شریف پڑھنا چاہئے۔ جیسا کہ حضرت ابو ہریرہ رضؓ سے مروی ہے۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے۔ کلُّ کلامٍ لا یُذکَرُ اللہُ فیہِ فَیُبدَأُ بہٖ و بالصّلوٰۃِ علےَّ فھوَ اقطعُ ممحوقٌ من کلِّ برکۃٍ۔ یعنی جس بات میں اللہ تعالیٰ کا ذکر نہ کیا جائے۔ یعنی اس سے پہلے اللہ تعالیٰ کا ذکر نہ کیا گیا ہو۔ اور مجھ پر درود نہ بھیجا گیا ہو وہ بیخبر اور بے برکت ہوگا۔

(۳۶) نماز دعاء حاجۃ کے بعد جیسا کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے۔ کہ من کان لہٗ الی اللہ عز و جل حاجۃ فلیتوضاء و

لیحسن الوضوء ولیرکع رکعتین ولیثن علی اللہ عز و جل و لیصل علی النبی صلے اللہ علیہ و سلم و لیقل لا إلہ الا اللہ الحلیم الکریم - لا إلہ الا اللہ سبحان اللہ رب العرش العظیم - و الحمد للہ رب العلمین اَسْئَلُکَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِکَ وَعَزَائِمَ مَغْفِرَتِکَ وَ الْغَنِیْمَةَ مِنْ کُلِّ بِرٍّ وَ السَّلَامَةَ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ لَا تَدَعْ لِیْ هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَہٗ وَلا تدع لی ذنبا الا غفرتہ ولا حاجۃ لک فیھا رضاً الا قضیتھا یا ارحم الراحمین - یعنی جب انسان کو کوئی حاجت پیش آئے تو اسے چاہیئے کہ خوب اچھی طرح سے وضو کرکے اور دو رکعتیں نفل پڑھے اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کرے اور آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلّم پر درود بھیجے - اور اس کے بعد یہ دعاء کرے - لا إلہ الا اللہ الخ

(۳۷) اگر انسان کو کوئی ضروری بات بھول گئی ہو تو اس کے یاد آنے کے لئے بھی درود شریف دعاء ہے - چنانچہ حضرت انس رضؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلّم نے فرمایا ہے کہ اذا نسیتم شیئاً فصلّو علیّ تذکروہ ان شاء اللہ -

(۳۸) اگر کان میں طنین کا عارضہ ہو جائے - یعنی دماغ پر کچھ ایسا دباؤ سا پیدا ہوا ہو کہ اس کا اثر کانوں

پھر بھی رہا ہو تو اس تکرار کی حاجت سے نجات پانے کیلئے بھی درود شریف پڑھنا چاہئے۔ چنانچہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اذا طنّت اذن احدکم فلیصل علیّ جب تم میں سے کسی کے کانوں میں بھوں بھوں کی سی آوازیں آئیں۔ تو اسے چاہئے کہ مجھ پر درود پڑھے۔

(۳۹) سوتے وقت بھی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلّم پر درود بھیجنا چاہئے۔ کیونکہ انسان اس وقت ایک طرح پر دنیا سے رخصت ہو رہا ہوتا ہے۔ پس اس کی آخری دعا، آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے لئے ہی ہونی چاہئے

(۴۰) جانور کو ذبح کرنے کے وقت درود شریف پڑھنا امام شافعیؒ کے نزدیک مستحب اور پسندیدہ ہے۔ کیونکہ جانور کو ذبح کرنے کا سب سے اہم موقع قربانی ہے اور جانور کی قربانی تصویری زبان میں در اصل اپنی جان کی قربانی ہی ہوتی ہے۔ پس وہ بھی درود شریف پڑھنے کا ایک نہایت عمدہ مقام ہوتا ہے۔

## درود شریف کے بعض حل طلب الفاظ کی لغوی تحقیق

درود ایک فارسی لفظ ہے۔ جو اردو زبان میں ایک

اسلامی مذہبی اصطلاح کے طور پر بکثرت استعمال ہونے کی وجہ سے اردو زبان کا ایک لفظ بن چکا ہے۔ اسے کسی تشریح کا چنداں محتاج نہیں۔ بلکہ صرف اس قدر کہہ دینا کافی ہوگا۔ کہ اس سے مراد وہ دعاء ہوتی ہے۔ جو پیغمبر خدا (صلی اللہ علیہ وسلم) کے لئے کی جاتی ہے۔ جس میں خاص چیزیں طلب کی جاتی ہیں۔ فارسی زبان میں جب یہ لفظ ایک اسلامی اصطلاح کے طور پر استعمال ہوتا ہے تو خدا تعالیٰ کی طرف منسوب ہونے کی صورت میں **رحمت** کے معنے دیتا ہے اور ملائکہ کی طرف منسوب ہونے کے وقت **استغفار** کے۔ اور مومن لوگوں کی طرف منسوب ہونے کے وقت **دعاء** کے۔ اور دیگر جانداروں کی طرف منسوب ہونے کی صورت میں **تسبیح** کے معنے۔ لیکن در اصل یہ معانی عربی زبان کے لفظ **صلوٰۃ** کے ہیں۔ اور **درود** کا لفظ اس لفظ **صلوٰۃ** کی جگہ پر استعمال ہونے کی وجہ سے ان معانی کے لئے استعمال ہونے لگ گیا ہے۔ ورنہ اس کے اپنے معنے اس قدر وسیع نہیں ہیں۔ بلکہ صرف **رحمت** کے معنے رکھتا ہے۔

لفظ **صلوٰۃ** کے معنے ہیں۔ تعظیم۔ رحمت۔ حسن ثناء دعاء۔ **استغفار**۔ جب اس کا فاعل اللہ تعالیٰ ہو۔ تو اس کے معنے **تعظیم**۔ حسن ثناء۔ اور رحمت

کے ہوتے ہیں ۔ اور جب اس کا فاعل کوئی مخلوق ہو ۔ اور مفعول کوئی خاص مقربین میں سے ہو تو اس کے معنے اس کے لئے خدا سے عظمت ۔ رحمت اور حسن ثناء کی درخواست کے اور دعاء کرنے کے ہوتے ہیں ۔ اور جب اس کا فاعل کوئی مخلوق ہو اور مفعول خاص مقربین میں سے نہ ہو بلکہ کوئی عامی ہو تو اسکے حق میں مغفرت کی اور رفع تکالیف اور مصائب کی دعا مراد ہوتی ہے ۔ اور خدا تعالیٰ کے لئے بندہ کی طرف سے **صلوٰۃ** کے معنے اس کی تعظیم اور حسن ثناء کے متعلق اپنے جذبات کے اظہار کے ہوتے ہیں ۔ جیسا کہ تشہد کی دعا میں ہے ۔ التحیات للّٰہ و الصلوات و الطیبات ۔ جس کے معنے تعظیم اور حسن ثناء ہی کے ہیں ۔ یہ معنے تو کتب لغت سے معلوم ہوتے ہیں ۔ لیکن خود درود شریف کے الفاظ بھی اس لفظ **صلوٰۃ** کے معنے اور حقیقت کو خوب واضح کر رہے ہیں ۔ کیونکہ درود شریف کے الفاظ میں **صلوٰۃ** کو اللہ تعالیٰ کی صفت حمید و مجید کے ماتحت رکھا گیا ہے ۔ جس سے حسن ثناء اور عظمت کے معنے پورے طور پر واضح ہو جاتے ہیں ۔ چنانچہ تمجید کے معنے کتب لغت میں لکھے ہیں ۔ **اثنیٰ علیہ** اور مجدہ و امجدہ کے معنے لکھے ہیں عظمہ و اثنیٰ علیہ ۔ اسی طرح صلوٰۃ (یعنی درود) کے حکم کی تعمیل کے لئے درود شریف کے جو الفاظ آنحضرت صلے اللہ علیہ و سلم نے

سکھلائے ہیں۔ ان میں برکت کی دعا بھی ہے۔ جس سے صاف طور پر ثابت ہوتا ہے کہ برکت کے معنے بھی اس لفظ کے اندر اجمالی طور پر پائے جاتے ہیں۔ جن کی تفصیل کے لئے اللھم صل علیٰ محمد و علیٰ آل محمد کے بعد اللھم بارک علیٰ محمد و علیٰ آل محمد کے الفاظ بڑھائے گئے ہیں۔ چنانچہ ابو مسعود رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے کہ ہم لوگ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کی مجلس میں بیٹھے تھے۔ اور ان کا لڑکا بشیر رضی اللہ عنہ بھی وہاں موجود تھا۔ اسی اثناء میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم وہاں تشریف فرما ہوئے جس پر بشیر نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے ہمیں آپ پر درود بھیجنے کا حکم دیا ہے۔ ہمیں کس طرح پر آپ پر درود بھیجنا چاہیئے۔ آپ نے فرمایا کہ یوں کہا کرو۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ۔ وَ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ۔ اور فرمایا کہ مجھ پر سلام بھیجنے کا طریق تو تمہیں معلوم ہو ہی چکا ہے۔ یعنی اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَ رَحْمَۃُ اللّٰہِ وَ بَرَکَاتُہٗ۔ اور بریدہ بن حصیب رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے کہ ہم نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا کہ آپ پر سلام

میں جس کے ساتھ ریت بھی ہو ہاتھ ڈال اور یہ کلمات طیبہ
پڑھ اور اپنے سینہ اور پشت سینہ اور دونوں ہاتھوں اور منہ
پر اس کو پھیر۔ کہ اس سے تو شفا پائیگا۔ چنانچہ جلدی سے دریا
کا پانی مع ریت منگوایا گیا۔ اور میں نے اسی طرح عمل کرنا شروع کیا
جیسا کہ مجھے تعلیم دی تھی۔ اور اُس وقت حالت یہ تھی کہ میرے ایک
ایک بال سے آگ نکلتی تھی اور تمام بدن میں دردناک جلن تھی
اور بے اختیار طبیعت اس بات کی طرف مائل تھی کہ اگر موت
بھی ہو تو بہتر۔ تا اس حالت سے نجات ہو۔ مگر جب وہ عمل شروع
کیا تو مجھے اُس خدا کی قسم ہے جس کے ہاتھ میں میری جان ہے
کہ ہر ایک دفعہ اُن کلمات طیبہ کے پڑھنے اور پانی کو بدن پر
پھیرنے سے میں محسوس کرتا تھا کہ وہ آگ اندر سے نکلتی جاتی
ہے۔ اور بجائے اس کے ٹھنڈک اور آرام پیدا ہوتا جاتا ہے
یہاں تک کہ ابھی اس پیالہ کا پانی ختم نہ ہوا تھا کہ میں نے دیکھا
کہ بیماری بکلی مجھے چھوڑ گئی۔ اور میں سولہ دن کے بعد رات
کو تندرستی کے خواب سے سویا۔ جب صبح ہوئی تو مجھے یہ الہام
ہوا:۔ وَاِنْ كُنْتُمْ فِیْ رَیْبٍ مِّمَّا نَزَّلْنَا عَلٰی عَبْدِنَا فَاْتُوْا
بِشِفَاءٍ مِّنْ مِّثْلِهٖ۔ یعنی اگر تمہیں اس نشان میں شک ہو
جو شفا دیکر ہم نے دکھلایا تو تم اس کی نظیر کوئی اور شفا پیش کرو۔"

(تریاق القلوب طبع اول صفحہ ۳۷ و ۳۸ نشان نمبر ۱۵)